احوال و آثار اعلیٰ حضرت

# مجددِ اسلام بریلوی رحمہ اللہ تعالیٰ

(سیالوی)

تحریر: علامہ نسیم بستوی مدظلہ

رضا اکیڈیمی رجسٹرڈ لاہور

احوال و آثار اعلیٰ حضرت

# مجددِ اسلام (سیالوی) بریلوی رحمہ اللہ تعالیٰ

علامہ محمد صابر القادری نسیم بستوی

رضا اکیڈمی (رجسٹرڈ) لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سلسلہ کتب نمبر ۱۲۵، ۱۲۶/۱۲۷

نام کتاب — مجدد اسلام بریلوی

مصنف — علامہ محمد صابر القادری نسیم البستوی

محرک — علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ

نگران — الحاج محمد مقبول احمد قادری ضیائی

پروف ریڈنگ — حافظ قاری محمد حبیب، صوفی ہاشم علی

پیسٹنگ — حافظ محمد سخاوت اقبال

متعلمان — جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

ناشر — رضا اکیڈمی لاہور

طریقہ حصول کتاب

بیرونی حضرات بیس (۲۰) روپے کے ڈاک ٹکٹ بھیج کر حاصل کریں

رضا اکیڈمی لاہور

مسجد رضا، محبوب روڈ چاہ میراں لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تہدیہ

میں اپنی اس حقیر پیش کش کو حضرت بابرکت مظہر اعلیٰ حضرت پیشوائے اہل سنت سید العرفاء فخر العلماء مفتی اعظم ہند مولانا شاہ علامہ الحاج محمد مصطفیٰ رضا خان صاحب مازالت شموس افاضا تہم کے مبارک نام سے منسوب کرنے کا شرف و افتخار حاصل کر رہا ہوں، جو اپنی عظمت و بزرگی، اخلاق حسنہ، تقویٰ و پرہیزگاری، تبحر علمی، قوت باطنی اور اعلیٰ خصوصیات خاندانی میں مشہور خلائق ہیں اور اسلامی دنیا میں قدر و عزت کی نگاہوں سے دیکھے اور بصد ادب و احترام یاد کئے جاتے ہیں۔ نیز ہزاروں دلوں میں ان کی پرخلوص عقیدت و محبت کی شمع جگمگا رہی ہے۔

محمد صابر القادری الرضوی نسیم البستوی عفی عنہ

۲/ رجب المرجب ۱۳۷۹ھ / ۲ جنوری ۱۹۶۰ء

# نص ماکتبه'

العلامة الاریب الفاضل اللبیب اختر رضا خان الرضوی البریلوی الازھری ابن المفسر الاعظم المعروف بجیلانی میاں الرضوی البریلوی نور اللّٰہ مرقدہ مقرضا علٰی ھذا الکتاب

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للّٰہ و کفی و سلام علٰی عبادہ الذین اصطفٰی لا سیما سیدنا محمد و آلہ وصحبہ اولی الصدق والصفا۔ اما بعد' فقد تصفحت کتاب "مجدد الاسلام" لمؤلفہ الشیخ نسیم البستوی من بعض صفحاتہ ذلک الکتاب الذی یقدم فکر لا واضحۃ جلیلۃ عن مجدد المائۃ الحاضرۃ الشیخ احمد رضا خان البریلوی عن نسبہ و عن مولدہ و تاثیرہ فی البیۃ الھندیۃ التی کانت مشحونۃ بمختلف التیارات الفکریۃ التی کادت تجرف المسلمین لولا انہ قیض اللّٰہ لھذا الامۃ رجالا غیورین علیھا یبثون فیھا روح الاسلام الصحیح و یجددون لھا ما قد عفی من معالمہ و فیھم الشیخ احمد رضا خان رحمۃ اللّٰہ تعالٰی فوجدتہ من احسن الکتب بسھولۃ تناول لم یطیب فیہ مولفہ حتٰی یمل و لم یوجز فیہ بحیث یعسر فھمہ فکان خیر کتاب للبادی والمنتھی جزاہ اللّٰہ تعالٰی خیر الجزاء علٰی ھذا العمل الجدی عن المسلمین جمیعا"

اختر رضا الھندی

فی ۲۰ من الحرم الحرام ۱۳۸۷ھ

# آئینہ جمال مجدد اسلام بریلوی

"مجدد اسلام بریلوی" علامہ نسیم بستوی مدظلہ کی وہ گراں قدر تاریخی تصنیف ہے جس کے ذریعہ موصوف نے تقریباً" چالیس سال قبل امام اہل سنت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی رحمہ اللہ تعالیٰ کے احوال و آثار مسلمانان اسلام کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کی اور اہل محبت و قلم کے حلقہ میں اسے خوب پذیرائی سے نوازا گیا۔

"فاضل بریلوی" پر یہ کتاب ایک مستند اور قابل اعتماد ماخذ کی حیثیت رکھتی ہے کیونکہ جس زمانہ میں یہ منصہ شہود پر جلوہ گر ہوئی اس وقت پاک و ہند میں اکابر علماء و مشائخ عظام کثیر تعداد میں موجود تھے۔ یہاں تک کے خانوادہ رضویہ سربراہ شہزادہ اعلیٰ حضرت مفتی اعظم ہند مولانا مصطفیٰ رضا خاں قادری بریلوی علیہ الرحمہ کے وجود مسعود سے دنیائے سنیت براہ راست فیض یاب تھی۔

مجدد اسلام بریلوی سے قبل صرف "حیات اعلیٰ حضرت از ملک العلماء مولانا ظفرالدین احمد بہاری رحمہ الباری" سوانح امام احمد رضا مولانا بدر الدین احمد قادری رحمہ اللہ تعالیٰ' یا پھر خطیب مشرق علامہ مشتاق احمد نظامی علیہ الرحمہ کے ماہنامہ پاسبان کا "امام احمد رضا نمبر" ہی امام اہل سنت کی حیات مبارکہ پر موجود تھا' ان کے علاوہ اور کوئی قابل ذکر کتاب موجود نہیں تھی جس سے فاضل بریلوی کے حالات سے استفادہ کیا جا سکتا۔

البتہ پاکستان میں حضرت الحاج پیر سید محمد معصوم شاہ صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ' بانی نوری کتب خانہ لاہور نے اعلیٰ حضرت کے رسائل کی اشاعت پر توجہ فرمائی اور متعدد رسائل سے ان کا تعارف ہوا' مفتی اعظم پاکستان حضرت سید ابوالبرکات قادری رحمہ اللہ تعالیٰ ناظم اعلیٰ دار العلوم حزب الاحناف لاہور نے

اشاعت رسائل میں خوب کام کیا' اسی اثناء میں علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ نے "یادِ اعلیٰ حضرت" کے نام سے ایک خوبصورت رسالہ مرتب فرمایا نیز بہت سے رسائل کو جدید کتابت و طباعت سے آراستہ کیا' جن کے ذریعہ امام اہل سنت کی زندگی کے مختلف گوشوں کو عیاں کرنے کی طرح ڈالی' تاہم "مجدد اسلام بریلوی" کو ہی اس سلسلہ میں اولین ماخذ قرار دیا جا سکتا ہے گو اعلیٰ حضرت کی ذات والا برکات پر اب تک اتنا وسیع کام ہوا اور ہو رہا ہے جس کی مثال نہیں ملتی۔ اس اکیلی ذات پر پاک و ہند میں چھوٹے' بڑے اتنے اشاعتی ادارے قائم ہو چکے ہیں جن کا شمار' کاردارد

مجلس رضا لاہور کے پلیٹ فارم پر بہت ہی عمدہ اور تاریخی کام کا آغاز ہوا' پھر ادارہ تحقیقات رضا کراچی کا قیام عمل میں آیا' مجلس رضا لاہور' یگانوں اور بیگانوں کی نظر کا شکار ہوئی تو "رضا اکیڈمی لاہور" ڈوبتے کو تنکے کا سہارا ثابت ہوئی۔

اگر طوفاں میں ہو کشتی تو ہو سکتی ہیں تدبیریں
اگر کشتی میں طوفاں ہو تو کیا تدبیریں کام آئیں

کشتی رضا کو طوفان کی زد سے بچانے کے لئے چند اہل درد و محبت آگے بڑھے جن میں ماہر رضویات پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد نقشبندی مجددی مظہری' علامہ حضرت مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی' علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری' الحاج محمد مقبول احمد ضیائی قادری نے سنبھالا دیا اور کام رکنے نہ پایا بلکہ پہلے سے بھی زیادہ ہونے لگا۔ یہ خادم بھی ان بزرگوں کے ساتھ چل رہا ہے۔

رضا مشن کے بے شمار گوشے سامنے آنے لگے' یہاں تک کہ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے "فتاویٰ رضویہ" کی جدید منصوبہ بندی کا مرحلہ ظہور

پذیر ہوا' حضرت مولانا علامہ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی' ناظم اعلیٰ جامعہ نظامیہ لاہور' ناظم اعلیٰ تنظیم المدارس اہل سنت و جماعت پاکستان' جو گوناگوں تنظیمی صلاحیتوں کا انسائیکلوپیڈیا ہیں' ان کی قیادت میں رضا فاؤنڈیشن قائم کی گئی' جس کے تحت فتاویٰ رضویہ قدیم پر جدید دور کے تقاضوں کے مطابق نہایت ٹھوس اور مضبوط بنیادوں پر کام کا آغاز ہوا' عربی عبارت کا ترجمہ اور حوالہ جات کی تخریج کے ساتھ فتاویٰ رضویہ کی طباعت شروع ہوئی۔ الحمدللہ اس وقت صفر المظفر ۱۴۱۹ھ / جون ۱۹۹۸ء (قدیم پانچ) جدید تیرہ جلدیں اعلیٰ معیار طباعت سے آراستہ ہو چکی ہیں جسے پاک و ہند کے علاوہ بین الاقوامی سطح پر خوب پذیرائی حاصل ہوئی۔ یہاں تک کہ علامہ محمد سعید نوری ناظم اعلیٰ رضا اکیڈمی بمبئی (انڈیا) کی سرپرستی میں متعدد جلدوں کی فوٹو کاپی بھارت سے شائع ہو چکی ہے۔

"مجدد اسلام بریلوی" پاکستان میں مکتبہ نبویہ کے تحت "اعلیٰ حضرت بریلوی" کے نام سے شائع ہوئی جبکہ بھارت میں اپنے اصلی نام سے ہی چھپ رہی ہے تاہم عام تعارف کے لئے رضا اکیڈمی لاہور نے امسال (۱۴۱۹ھ / ۱۹۹۸ء) امام احمد رضا کے حضور نذرانہ عقیدت و محبت پیش کرنے کے لئے اس کی اشاعت کا فیصلہ کیا ہے' اللہ کرے ان کی یہ خدمت شرف قبولیت سے بہرہ افروز ہو۔

علامہ نسیم بستوی مدظلہ میرے ان قدیم رفقاء میں سے ہیں جن سے راقم الحروف کے غائبانہ قلمی مراسم طالب علمی کے زمانہ سے استوار چلے آ رہے ہیں۔ ایک طالب علم کے ساتھ تسلسل اور باقاعدگی سے مراسلات میں دوام کوئی معمولی بات نہیں' اس کی مثال ہم خود ہیں۔ علامہ نسیم بستوی ۱۹۶۱ء میں دار العلوم فیض الرسول براؤن شریف (بھارت) میں مسند تدریس کی زینت تھے اور

راقم دار العلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور (پاکستان) میں زیر تعلیم تھا' علامہ صاحب صرف ایک کامیاب مدرس ہی نہیں تھے بلکہ آپ مضامین نظم و نثر لکھنے میں بھی ید طولیٰ رکھتے تھے' پاکیزہ فطرت شاعر ہونے کی بنا پر آپ کے رشحات قلم پاک و ہند کے تقریباً" تمام قابل قدر سنی رسائل و جرائد میں نمایاں طور پر شائع ہو رہے تھے۔ مجھے بھی اس طرف رغبت تھی۔

حضرت علامہ مولانا الحاج محمد یعقوب حسین صاحب ضیاء القادری بدایونی رحمہ اللہ تعالیٰ شاعر آستانہ دہلی سے راقم اصلاح لیا کرتا تھا' مولانا الموصوف بھی ان کے تلامذہ میں شامل تھے' حضرت علیہ الرحمتہ نے مجھے حضرت نسیم بستوی سے خط و کتابت کی راہ دکھائی' پھر ربط و تعلق کا ناقابل شکست رشتہ قائم ہو گیا جو بفضلہ و کرم تعالیٰ بدستور مضبوط ہے۔ آپ کے بیسیوں خطوط میرے پاس محفوظ ہیں جو علم و عمل کی راہ میں سنگ میل کی حیثیت رکھتے ہیں۔

"مجدد اسلام بریلوی" ہی وہ پہلی کتاب ہے جس میں اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کا حلیہ مبارک پیش کیا گیا ہے۔ اس کی تفصیل اس دور میں لکھے گئے میرے خط سے ملاحظہ فرمائیے گا" گو بوقت اشاعت مصنف نے میرے تعارف کو اہمیت نہ دی' دیتے بھی کیوں؟ ایک طالب علم کا خط تھا! مگر کتاب کے تبصرہ نگار (حضرت طپش صدیقی صاحب سابق ایڈیٹر ماہنامہ استقامت کانپور) نے ماہنامہ فیض الرسول شمارہ ۶' جلد ۳' دسمبر ۱۹۶۷ء میں اپنے طویل ترین تبصرہ میں "گرامی قدر اکابر کے مضامین کی محض نشاندہی کرتے ہوئے میرے تاریخی خط پر یوں خراج محبت ثبت فرمایا"۔

"شروع کتاب میں ایک صاحب جناب مولانا تابش قصوری (افسوس کہ

کی تلافی کی جانی چاہئے")۔ کا ایک خط درج ہے جس کے ذریعہ انہوں نے اعلیٰ حضرت کا حلیہ پیش کیا ہے۔ اس مضمون کا شریک اشاعت کیا جانا بہت ضروری تھا۔ اس نے کتاب کے وزن و وقار میں بڑا اضافہ کیا ہے۔ (فیض الرسول دسمبر ۱۹۶۷ء)

حضرت نسیم بستوی مدظلہ نے ازخود اس خط کی اہمیت پر روشنی ڈالتے ہوئے راقم الحروف کو اپنے مکتوب دلنواز میں تحریر فرمایا تھا۔ "کتاب پریس جا چکی ہے مگر آپ کا خط وصول پاتے ہی کانپور تحریر کر دیا ہے کہ فی الحال کتاب کی طباعت روک دیں کیونکہ ایک اہم خط کو کتاب کی زینت بنانا ہے' بہرحال بہت سی باتیں قابل تحریر ہیں۔ ان شاء اللہ العزیز انہیں "منازل حیات" میں تفصیلاً درج کیا جائے گا"۔ اختصار پیش نظر ہے۔ اسی پر اکتفا کرتا ہوا دعا کرتا ہوں مولیٰ تعالیٰ اپنے پیاروں کے صدقے ہمیں صراط مستقیم پر گامزن رکھے۔ رضا اکیڈمی لاہور کو حسب سابق بہترین کامرانیوں سے نوازتا رہے اور اس کے معاونین پر ہمیشہ اپنے کرم کے دروازے کھلے رکھے۔

آمین ثم آمین بجاہ طٰہٰ ویٰس صلی اللہ تعالیٰ علیہ و علیٰ آل و صحبہ اجمعین

فقط طالب دعا

محمد منشا تابش قصوری

جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

۲۰ مئی ۱۹۹۸ء / ۲۲ محرم الحرام ۱۴۱۹ھ بروز جمعرات

# قطعہ تاریخ طباعت کتاب "مجدد اسلام بریلوی"

## "ذخیرہ دین، حیات"

## ١٩٩٨ء

خدائے محمد نے احمد رضا کو
عطا کیں معلیٰ صفات مجدد
محدث، محقق، فقیہ و مدبر
کئی ہیں جہات حیات مجدد
ہوئے اس کتاب [illegible]
مبارک خدو خال ذات مجدد
نہیں اس میں شک، یہ کتاب حسیں ہے
نسیم ریاض حیات مجدد
ہوئی سعی تابش سے یہ جلوہ آرا
ہے جن پر بہت التفات مجدد
طباعت کا سال اس کتاب جلی کا
ہے "فیض جہان حیات مجدد"

---

١٤١٩ء

امتثال امر و نذر اخلاص، بخدمت مکرمی
حضرت علامہ تابش قصوری زید مجدہ
طارق سلطان پوری
١٣ مئی ٩٨ء (جامعہ نظامیہ لاہور)

# منقبت

## حضور سیدنا اعلیٰ حضرت بریلوی رضی اللہ عنہ

جہاں سنیت کے تاجور احمد رضا تم ہو
صداقت کے پیامی حق نگر احمد رضا تم ہو

دلوں کی روشنی اے علم و دانش کے مہ تاباں
شب ظلمت میں انوار سحر احمد رضا تم ہو

وہابی دیوبندی موت کے منظر سے لرزاں ہیں
کہ ان کے حق میں شمشیر عمر احمد رضا تم ہو

غلاموں کو بنا دو روشناس منزل عرفاں
کہ اس منزل کے اچھے راہبر احمد رضا تم ہو

مری امید گاہ چشم تر احمد رضا تم ہو
سکون و راحت زخم جگر احمد رضا تم ہو

نگاہ خاص ہی آل رسول اللہ کی تم ہو
شریعت کے امام معتبر احمد رضا تم ہو

ذرا پوچھو عقیدت مند سے کہ اس کی نظروں میں
بہار حسن، صبح جلوہ گر احمد رضا تم ہو

جھکا دینا سکھا دو قصر نجدی کے مناروں کو
غلام تاجدار بحروبر احمد رضا تم ہو

معارف کا سمندر موجزن ہے جس سینے میں

وہ مقبول در خیرالبشر احمد رضا تم ہو
کیا نوک قلم سے چاک ہر پیراہن باطل
حریفوں کیلئے برق و شرر احمد رضا تم ہو
پلا دو مجھ کو بھی پیمانہ عشق رسول اللہ ﷺ
کہ محبوب در خیرالبشر احمد رضا تم ہو
گلستان رسالت کی فضائے خلد ساماں میں
نوا سنج بانداز جگر احمد رضا تم ہو
تمہاری قدر کرتے ہیں عرب والے عجم والے
شہ علمائے دیں عالی گہرا احمد رضا تم ہو
یہاں تشنہ لبوں کے واسطے اک بحر بے پایاں
وہاں محبوب ہفت افلاک پر احمد رضا تم ہو
نسیم خستہ جاں پر بھی کرم فرمایئے للہ
مسرت آفریں رحمت اثر احمد رضا تم ہو

# نذر عقیدت

از شاعر بزم رسالت جناب مولوی سید مرغوب احمد صاحب اختر الحامدی الضیائی

فخر دین و فخر ملت سیدی احمد رضا
نور وحدت ظل رحمت سیدی احمد رضا

کعبہ اہل طریقت سیدی احمد رضا
آفتاب قادریت سیدی احمد رضا

الغیاث اے مہر طلعت سیدی احمد رضا
آ گیا پھر دور ظلمت سیدی احمد رضا

چھا رہی ہے ہر طرف کفر و ضلالت کی گھٹا
ہے پریشاں حال امت سیدی احمد رضا

دینے والے درس نظم و ضبط ہیں خود منتشر
ہے الگ سب کی جماعت سیدی احمد رضا

دین حق پر مٹنے والے جاہ پر مٹنے لگے
ہیں شہید حسن دولت سیدی احمد رضا

الغرض کوئی ہمارا اب نہیں پرسان حال
اے امام اہل سنت سیدی احمد رضا

تنگ آکر آج ان ہمت شکن حالات سے

در پہ لایا ہوں شکایت سیدی احمد رضا

کس سے پوچھیں، کون بتلائے کہاں جائیں غلام
آپ کی ہے پھر ضرورت سیدی احمد رضا

لائیے تشریف تربت سے قلم درکف حضور
کیجئے تجدید ملت سیدی احمد رضا

آیئے بھٹکے ہوؤں کی رہبری فرمایئے
خضر راہ دین و سنت سیدی احمد رضا

ہم گئے گزرے ہوؤں کو شان و شوکت ہو نصیب
پھر عطا ہو اوج درفعت سیدی احمد رضا

ہے یہ مدت سے پریشاں حال مداح حبیب
اک نظر اے ابر رحمت سیدی احمد رضا

ہوں اسی در کا بھکاری ہوں اسی در کا غلام
کیجئے چشم عنایت سیدی احمد رضا

کلک انور کی جواہر ریزیوں سے پھر حضور
کھول دو چشم بصیرت سیدی احمد رضا

حرمت روح پیمبر ماب نظر کن سومائے
پیشوائے اہل سنت سیدی احمد رضا

اختر عاصی کو نظارہ ہو طیبہ کا نصیب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# حرف اول

جو بدنصیب قوم اپنے دین و مذہب کے عظیم المرتبت رہنماؤں اور جلیل القدر پیشواؤں کے اصول اور ان کے بتائے ہوئے مذہب و ملت کے بیش بہا و گراں مایہ علمی جواہرپاروں اور ان کی بے پناہ جدوجہد و انتھک کوششوں کے ثمرات دین و دنیا کے انمول موتیوں کو ضائع کردے تو سمجھ لیجئے اس کی تباہی قریب ہے اور اس قوم کا مذہبی شعور مردہ و ملی احساس زائل ہو چکا ہے اور اس نے اپنے عروج و ترقی کی راہوں میں کانٹے بو دیئے ہیں جن پر سے گزرنا ہر شخص کا کام نہیں۔

تاریخ نگاری اور کسی کی سیرت و حالات زندگی پر قلم اٹھانا نہایت دشوار کام ہے اور اس صورت میں تو یہ کام اور بھی غور طلب و ہمت شکن بن جاتا ہے جب مورخ صاحب حالات سے وابستہ ہو اور اسے عقیدت و محبت میں اپنا سب کچھ سمجھتا ہو کیونکہ ظاہر ہے کہ تاریخ نویس اپنے عظیم بزرگ و راہنما کی تاریخ ترتیب دیتے وقت اپنی دلی جذبات کو صفحہ قرطاس پر بکھیرنے کی پوری پوری کوشش کریگا اور اس کی دلی تمنا ہو گی کہ ساری دنیا کے انسان اس کے محبوب رہبر کو اپنی آنکھوں میں بٹھالیں اور گوشہ دل میں اس کے جذبہ عقیدت و احترام اپنی تمام رعنائیوں اور خوبیوں کے ساتھ موجزن ہو اور اس کی تحریر کے ہر ہر پہلو پر اعتراف کرتے ہوئے اس کے خیالات کے ساتھ موافقت کرے اور اس کا ہم نوا، ہم خیال و ہم آہنگ ہو جائے۔

مجدد مأتہ حاضرہ موید ملت طاہرہ سیدنا اعلیٰ حضرت امام اہلسنت مولینا شاہ عبدالمصطفیٰ محمد احمد رضا خاں صاحب قبلہ بریلوی قدس سرہ العزیز کی ذات گرامی کے ساتھ اگر میں اپنی انتہائی عقیدت و بے پناہ محبت و وابستگی کا دعوی کروں تو یہ نہ تو کسی شخص پر احسان ہوا نہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر بلکہ دنیائے اسلام پر یہ ظاہر کرنا ہے کہ خوش قسمتی سے میرا نور ایمانی و بصیرت اسلامی قائم ہے ورنہ عام طور پر لوگ اسلاف کرام کو اس نگاہ سے نہیں دیکھتے جس نگاہ سے دیکھے جانے کے مستحق ہیں اس کے علاوہ موجودہ صدی کے اس مقدس امام و پیشوا کے ماننے والوں کی تعداد اتنی کثیر ہے اور دنیا کے اطراف و اکناف میں اس کے دربار پر انوار سے فیض یافتہ مسلمانوں کا شمار اس قدر ہے کہ اس انبوہ عظیم میں میرے دعوے کی آواز گم ہو کر رہ جائے گی اور یہ کوئی نئی و تعجب خیزبات نہ ہو گی اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کی ذات شریف سے علوم و معارف کے پھوٹتے ہوئے چشموں اور حکمت و دانش کے بہتے ہوئے دریاؤں سے بالواسطہ یا بغیر واسطہ اپنی روحانی پیاس بجھانے والے علماء کرام و صوفیائے عظام اتنے ہیں کہ آپ ان کی فہرست بڑی مشکل سے تیار کر سکتے ہیں۔

سیدی امام احمد رضا اعلیحضرت فاضل بریلوی قدس اللہ اسرار ہم کی ذات گرامی کے متعلق ان کے وصال کے بعد سے اب تک ہند و پاک کے متعدد مذہبی رسالوں و اخباروں میں بہت سے مضامین لکھے جا چکے ہیں۔ لیکن کتابی شکل میں آپ کے حالات زندگی پر مشتمل اس وقت ہمارے سامنے چار کتابیں ہیں۔

حیات اعلیٰ حضرت کرامات اعلیٰ حضرت سوانح اعلیٰ حضرت امام احمد رضا اور سیرت اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ' ان کتابوں نے مجدد مأتہ حاضرہ موید

ملت طاہرہ رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کی باعظمت ہستی کے تمام زندگی کے پہلوؤں پر روشنی ڈال دی ہے اور آپ کے ذاتی کمالات کو باحسن طریق واضح کر دیا ہے۔

لیکن اس اعتراف کے ساتھ ساتھ جو بات مجھے عرض کرنی ہے وہ یہ ہے کہ ہر دو کتابیں اپنی ضخامت اور قیمت کے باعث خواص سے لے کر عوام دولت مند سے لے کر غریب تک نہیں پہونچ سکتیں جس سے کتاب لکھنے کا ایک عظیم مقصد فوت ہو کر رہ جاتا ہے کیونکہ اس صورت میں ایک مالدار عقیدت مند تو حضور اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز کی سوانح عمری سے واقفیت حاصل کر سکتا ہے۔ مگر ایک مزدور پیشہ طبقہ جس کا دل اعلیٰ حضرت رحمتہ اللہ علیہ کی عقیدت و محبت کے مقدس و متبرک جذبات سے لبریز ہے وہ آپ کے حالات زندگی معلوم کر کے دلی مسرت قلبی و شادمانی نہیں پا سکتا۔ یہی ایک خلش تھی جس نے مجھے ایک مختصر سوانح عمری کو مرتب کرنے پر مجبور کر دیا جو عام فہم بھی ہو اور اس اجمالی شکل میں حضرت فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز کی سوانح حیات بیان کر دی جائے اور کوشش کر کے اس کا ہدیہ اتنا قلیل رکھا جائے جسے ہر غریب و امیر عقیدت کیش حاصل کر کے اپنی بے قرار آنکھوں کی خنکی اور مضطرب دل کے لئے سکون کا سامان مہیا کر سکے۔

سیرت و تاریخ نگاری میں میری یہ اولین کوشش ہے اس لئے صاحبان علم و دانش سے پر خلوص گزارش ہے کہ اگر ان کی نگاہ میں کوئی چیز صحت کے خلاف نظر آئے اور تاریخ نویسی کے معیار پر پوری نہ اترتی ہو اس سے ناچیز کو مطلع فرما دیں جسے نہایت مسرت و شکریہ کے ساتھ قبول کی جائے گی اور آئندہ اشاعت میں اس کا خاص طور پر لحاظ رکھا جائے گا۔

آخری سطروں میں مالک ارض و سما رحمٰن و رحیم کی بارگاہ میں دست دعا ہوں کہ وہ اس کتاب کو ذریعہ اصلاح و ہدایت بنائے اور اسے قبولیت عامہ کا شرف بخشے آمین یارب العلمین بحرمتہ حبیبک سیدالمرسلین علیہ وعلیٰ آلہ و صحبہ اجمعین۔

خاکسار

نسیم القادری الرضوی غفرلہ'

ایڈیٹر فیض الرسول براؤن شریف

۲۰ محرم الحرام سن ۸۷ ۱۳ھ

مرحبا اے نسیم خوش انجام
خوب کی سیرت رضا ارقام
دھوم ہے بزم اہل سنت میں
شاد و مسرور اہل حق ہیں تمام
اعلیٰ حضرت تھے دور آخر کے
دین حق کے مجدد اور امام
سیرت پاک کی رقم ہو سال
فکر ہے دل کو صبح سے تا شام
ان کو صابر بفضل رب جمیل
کہئے فاضل مجدد اسلام

# تقریظ جمیل

از شیخ العلماء شیخ الحدیث اساذی حضرت علامہ اویس حسن عرف غلام جیلانی صاحب صدر الصدور دار العلوم فیض الرسول براؤن شریف ضلع بستی (یوپی)

میں نے عزیز گرامی جناب مولینا نسیم بستوی صاحب کی مرتبہ کتاب "مجدد اسلام" کا نہایت شوق و ذوق سے مطالعہ کیا ماشاء اللہ ان کا طرز تحریر و اسلوب بیان بیحد دلکش اور بے انتہا موثر ہے "اللّٰھم زد فزد" آپ کو حضور سیدی اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک ایسی والہانہ عقیدت اس قدر مقبول و محبوب ہے جس پر یہ شعر بالکل صادق آتا ہے۔

ہر کجا چشمہ بود شریں
اہل عالم بال جمع آیند

میں نے اپنی ظاہری آنکھوں سے حضور اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اتباع سنت کے جذبات سے معمور جیسے مبارک لیل و نہار گزارتے ہوئے دیکھا ہے ان کا سب سے بڑا احترام اس بے دینی و گمراہی کے دور میں میں یہ سمجھتا ہوں کہ ان کو بے خبر مسلمانوں کے سامنے اچھے انداز میں پیش کیا جائے تاکہ انھیں اسلام و سنیت اور ایمان و یقین کی راہیں چمکتی ہوئی نظر آئیں۔ یوں تو امام احمد رضا قدس سرہ العزیز کے کچھ تفصیلی حالات زندگی "حیات اعلیٰ حضرت" کے حصہ اول میں بیان کئے گئے ہیں لیکن وہ کتاب اپنی ضخامت اور قیمت کے اعتبار سے ایسی نہیں جو غریب و امیر دونوں طبقوں میں پہونچ سکے اسی دشواری کے مدنظر مولینا نسیم بستوی کی کتاب "مجدد اسلام" بہت ہی کامیاب کتاب ہے جو تھوڑی سی قیمت میں ظاہری و باطنی حسن و جمال سے آراستہ ہو کر منصہ شہود پر جلوہ گر ہو رہی ہے۔ خدائے عزوجل مرتب سلمہ کی عمر میں برکت عطا فرمائے اور آپ کو تحریری، تقریری اور تدریسی پر خلوص خدمتیں انجام دینے کی نیک توفیق بخشے۔ آمین

یارب العلمین بحرمت حبیبک سید المرسلین

علیہ وعلیٰ والہ و اصحبہ اجمعین الیٰ یوم الدین

دعاگو

اویس حسن عرف غلام جیلانی

مدرس دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف

ضلع بستی

۲ جمادی الاخری سن ۹۷ سنہ

# تقریظ مبارک

## مجاہد ملت حضرت مولانا مولوی حافظ قاری محمد محبوب علی خاں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

محمدہ اللہ العلی العظیم والصلوٰۃ والسلام علیٰ سیدالمرسلین وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین (امابعد فاضل نوجوان شاعر شریں بیان مولانا مولوی محمد صابر صاحب نسیم قادری رضوی مصطفوی نے حضور پر نور مرشد برحق سیدنا اعلیٰ حضرت تاجدار اہلسنت مجدد اعظم دین و ملت شیخ اسلام و المسلمین تاج الفحول الکاملین راس العلماء الرحمین آیتہ من آیات اللہ رب العلمین حجتہ اللہ فی الارضین معجزہ من معجزات سیدالمرسلین مولانا مولوی حافظ قاری مفتی الحاج علامہ عبدالمصطفیٰ محمد احمد رضا خاں قادری برکاتی آل رسول بریلوی رحمت اللہ تعالیٰ علیہ و رضی الرحمن عنہ کے حالات مبارکہ لکھنے کی طرح ڈالی ہے عنوانات اچھے قائم کیے ہیں انھوں نے اپنے رسالہ کا نام "مجدد اسلام" رکھا ہے اور فقیر نے اس کا تاریخی نام احوال گرامی مجدد اعظم" رکھا ہے جزاء للہ غنی و عن سائر المسلمین مولانا کے ممدوح کی ذات عالی وہ ہے کہ اکابر علماء کرام و مشائخ عظام کو یہ کہتے سنا ہے کہ۔

ہم نے کیا احمد رضا دیکھا تجھے
سر ذات مصطفیٰ دیکھا تجھے

فقیر ابو مظفر محب الرضا محمد محبوب علیخاں قادری رضوی برکاتی مجددی لکھنوی، غفرلہ خطیب و امام جامع مسجد اہلسنت مدنپورہ بمبئی ۹ ذی قعدہ جمعہ مبارک سن ۷۹ ۱۳ھ

# قطعات تواریخ

صدر بزم عاقلاں سودائی احمد رضا
بدر چرخ عالماں شیدائی احمد رضا

اعلیٰ حضرت فاضل و عالم مجدد مقتدا
ہے مسلم عظمت یکتائی احمد رضا

ہے نگاہ اہل حق میں وہ زمیں رشک جناں
جس جگہ ہے انجمن آرائی احمد رضا

خضر یہ صدقہ ہے غوث دوسرا کا بالیقیں
زیر پا رکھتا ہے منزل راہی احمد رضا

ہے بریلی یوں تو مسکن بزم عالم میں مگر
جلوہ گر ہر جا ہے بزم آرائی احمد رضا

اہل تحسین ہیں مولانا نسیم بستوی
کی رقم شان قلم فرسائی احمد رضا

لکھ حیات فاضل امجاد صابر اس سال
یا بالفاظ دگر شیدائی احمد رضا

از شاعر ندرت جناب مولوی احمد مرزا صابر قادری رضوی
ضیائی براری زید مجدہ
خطیب جامع مسجد عباسیہ ڈرگ روڈ کالونی۔ کراچی (پاکستان)

# مبلغ اسلام مولانا محمد منشا تابش قصوری

# کا

# ایک اہم مکتوب

محترم علامہ نسیم صاحب القادری الرضوی زید مجدکم

السلام علیکم ورحمتہ اللہ برکاتہ' مزاج شریف!

۲۵ مارچ ۱۹۶۴ء کو بندہ نے ایک عریضہ شہزادہ اعلیٰ حضرت حضور مفتی اعظم ہند و امت برکاتہم العالیہ کی خدمت میں حاضر کیا۔ کیونکہ مجھے مجدد اسلام اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ کا حلیہ مبارک دیکھنے کا اشتیاق تھا جس وقت بندہ قدوری وغیرہ پڑھتا تھا۔ ایک نام نہاد سنی طالب علم جو میرا کلاس فیلو تھا۔ اس سے باتوں باتوں میں مباحثہ شروع ہوا چونکہ وہ حقیقتاً" دیوبندی تھا اس لئے رشید گنگوہی کی تعریف میں زمین آسمان کے قلابے ملانے لگا اور مجھے کہنے لگا تمہارے اعلیٰ حضرت کیا ہیں وہ تو یک چشم تھے اور اسی طرح کے گستاخانہ الفاظ نکالنے لگا۔ بندہ نے برجستہ جواب دیا شاتم رسول رب الصمد تمہارے دیوتا رشید احمد گنگوہی کی تو دونوں آنکھیں پھوٹ گئی تھیں کیونکہ وہ اپنی مکروہ زندگی میں گستاخیاں کرتا رہا ہے جس کا نتیجہ اسے دنیا میں بھی بھگتنا پڑا۔ اور آگے بھی اپنا انجام پائیں گے۔

میرے اس جواب پر وہ خاموش تو ہو گیا مگر اس کے گستاخانہ کلام سے جو تیر میرے دل پر لگا۔ اس کے زخم کا درد تیز تر ہونے لگا۔ ہفتہ بھر اعلیٰ حضرت کا

حلیہ دریافت کرتا رہا مگر نہ ملا۔ لاہور گیا وہاں سے ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری علیہ الرحمتہ کی تصنیف لطیف "حیات اعلیٰ حضرت" خرید کی من الاول الی الاخر مطالعہ کیا مگر حلیہ شریف نہ ملا دن بدن میری پریشانی بڑھتی رہی پھر ایک رسالے میں ایک اشتہار پڑھا کہ خطیب مشرق مولانا مشتاق احمد نظامی مدیر "پاسبان" الہ آباد پاسبان کا امام احمد رضا نمبر نکال رہے ہیں آخر امام احمد رضا نمبر منصہ شہود پر جلوہ گر ہوا۔ بندہ نے اول تا آخر مطالعہ کیا مگر حلیہ مبارکہ نہ پایا۔ زیادہ غم لگا۔ سن ۱۹۶۳ میں پتہ چلا کہ مولانا علامہ بدر الدین احمد صدر مدرس دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف "سوانح اعلیٰ حضرت مرتب فرما رہے ہیں تو ان کی جانب بھی عریضہ لکھا کہ آپ اپنی مصنف میں اعلیٰ حضرت قدس سرہ' کا حلیہ مبارک ضرور تحریر فرمایئے موصوف نے جواباً" تحریر فرمایا کہ اب "سوانح اعلیٰ حضرت" حصہ اول پریس میں پہنچ چکی ہے لہٰذا جلد دوم میں حلیہ شریف نقل کیا جائے گا

دن رات اسی پریشانی میں گذرنے لگے تو اللہ تعالیٰ کا فضل و کرم محبوب رب العالمین کی نظر رحمت سے بندہ نے خواب میں دارالعلوم خفیہ فریدیہ بصیر پور کی جامع مسجد دیکھی جس میں اعلیٰ حضرت مجدد اسلام اور حضرت فقیہ اعظم مولانا الحاج ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب النعیمی القادری مدظلہ' شیخ الحدیث و بانی و مہتم دارالعلوم حنیفہ فریدیہ تشریف فرمائیں کوئی کہنے والا کہہ رہا ہے وہ ہیں امام احمد رضا اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ اب ان کی زیارت سے خوب مستفید ہوا۔ تو بندہ نے جواب میں "اعلیٰ حضرت" کی زیارت کی خصوصاً" آنکھوں کو دیکھا جو نہایت خوبصورت اور چمکدار تھیں اتنے میں بیدار ہوا۔ یہ تو

مختصر خوابی حالات ہیں تفصیل پھر کبھی آئندہ فللہ الحمد (تابش قصوری)

جلد دوم کا منتظر رہا مگر میرے عشق نے بہت مجبور کیا تو ۲۵ مارچ کو حضور مفتی اعظم ہند مدظلہ' العالی کی خدمت اقدس میں عریضہ لکھا کہ مجھے اعلیٰ حضرت علیہ الرحمتہ کے حلیہ مبارک کے دیکھنے کا شوق ہے لہٰذا نگاہ کرم فرماتے ہوئے میری گزارش کو شرف قبول بخشتے ہوئے حلیہ شریف ارسال فرمائیں مگر اس وقت حضور مفتی اعظم اپنے دو لکدے پر تشریف نہ رکھتے تھے جس وجہ سے حضرت الحاج ساجد علی صاحب قبلہ نے حضرت مولانا علامہ الشاہ حسنین رضا خاں صاحب دامت برکاتہم العالیہ سے حلیہ اعلیٰ حضرت لکھوا کر بندہ کی طرف روانہ فرما کر کرم فرمایا اور ساتھ ہی خط لکھا۔

اس جگہ موصوف کا مکتوب گرامی من و عن تحریر کیا جاتا ہے ملاحظہ فرمائیے

## جناب تابش صاحب

سلام ممنون! آپ کا گرامی نامہ موصول ہوا حضرت مفتی اعظم مدظلہ' العالی آج کل دو لکدہ پر تشریف نہیں رکھتے اعلیٰ حضرت عظیم البرکت رضی المولی تعالیٰ عنہ کے برادر زادہ شاگرد اور خلیفہ مولانا حسنین رضا خاں صاحب ہیں جنھوں نے برس ہا برس اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز کی زیارت کی ان سے یہ مضمون جو اس لفافہ میں آپ کو ملے گا لکھوا کر بھیج رہا ہوں۔

اس کو سنی اخبارات و رسائل میں چھپوا دیں

والسلام

از فقیر ساجد علی خاں غفرلہ'

سلام ممنون و دعائے مشحون مقبول باد

۶ جون سن ۶۴ء

الحاج ساجد علی خاں

بقلم حبیب رضا غفرلہ'

۵ جون سن ۱۹۶۴ء

# حلیہ مبارک

## اعلیٰ حضرت علیہ الرحمتہ

ابتدائی عمر میں آپ کا رنگ چمکدار گندمی تھا۔ ابتدا سے وقت وصال تک مسلسل محنت ہائے شاقہ نے رنگ کی آب و تاب ختم کردی تھی۔ چہرہ مبارک پر ہر چیز نہایت موزوں و مناسب تھی۔ بلند پیشانی۔ بنی مبارک نہایت ستواں تھی ہر دو آنکھیں بہت موزوں اور خوبصورت تھیں نگاہ میں قدرے تیزی تھی جو پٹھان قوم کی خاص علامت ہے۔ ہر دو ابرو کماں ابرو کے پورے مصداق ہے لاغری کے سبب سے چہرہ میں گدازی نہ رہی تھی مگر ان میں ملاحت اس قدر عطا ہوئی تھی کہ دیکھنے والے کو اس لاغری کا احساس بھی نہ ہوتا تھا۔ کنپٹیاں اپنی جگہ بہت مناسب تھیں۔ ڈاڑھی بڑی خوبصورت گردار تھی۔ سر مبارک پر پٹھے تھے جو کان کی لوتک تھے۔ سر مبارک پر ہمیشہ عمامہ بندھا رہتا تھا جس کے نیچے دو پلی ٹوپی ضرور اوڑھتے تھے آپ کا سینہ باوجود اس لاغری کے خوب چوڑا محسوس ہوتا تھا۔ گردن صراحی دار تھی اور بلند تھی جو سرداری کی

علامت ہوتی ہے آپ کا قد میانہ تھا۔ ہر موسم میں سوائے موسمی لباس کے آپ سپید ہی کپڑے زیب تن فرماتے۔ موسم سرما میں رضائی بھی اوڑھا کرتے تھے مگر سبز کاہی اونی چادر بہت پسند فرماتے تھے اور وہ آپ کے تن مبارک پر بجتی بھی خوب تھی آپ بچپن ہی میں کچھ روز گداز رہے پھر تو سب نے آپ کو چھریرا اور لاغر ہی دیکھا۔

آپ کو چودہ برس کی عمر میں درد گردہ لاحق ہوا جو آخر عمر تک رہا کبھی کبھی اس کے شدید دورے پڑ جاتے تھے ایسے مزمن امراض خاصان خدا کی خاص علامت ہوتے ہیں آپ کی آواز نہایت پر درد تھی اور کسی قدر بلند بھی تھی آپ جب اذان دیتے تو سننے والے ہمہ تن گوش ہو جاتے آپ بخاری طرز پر قرآن پاک پڑھتے آپ کا طرز ادا عام حفاظ سے جدا تھا آپ نے ضاد کا مخرج جیسا ادا کیا بڑے بڑے قاریوں کا یہ کہنا ہے کہ ضاد کا مخرج ایسا صاف و ستھرا ادا کرتے کسی قاری کو نہ سنا۔ اس مخرج کی تحقیق میں آپ کا ایک رسالہ "الجامد الصاد عن سنن الضاد" بارہا چھپ کر ملک میں شائع بھی ہو چکا ہے۔

آپ نے ہمیشہ ہندوستانی جوتا پہنا جسے سلیم شاہی جوتہ کہتے ہیں آپ کی رفتار ایسی نرم تھی کہ برابر کے آدمی کو بھی چلتا محسوس نہ ہوتا تھا آپ کی حیات شریفہ میں ایک بار یہ افواہ اڑی کہ مولانا احمد رضا صاحب کو (معاذ اللہ) مرض جذام ہو گیا ہے اس افواہ کا مرکز گنگوہ بتایا جاتا ہے جب یہ افواہ بریلی پہنچی تو بریلی والوں نے اظہار عداوت کے اس چھچھوڑے اور ذلیل طریقہ پر اظہار نفرت کیا اور اس بیحیائی کی بڑی داد دی۔ اب اس جماعت میں کوئی نئے محقق پیدا ہو گئے ہیں جنھوں نے یہ اڑایا ہے کہ اعلیٰ حضرت قلبہ (معاذ اللہ) یک چشم تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ جن کی آنکھیں پھلے پھٹ گئی ہیں وہ ایسی حیا سوز حرکتیں کرتے ہیں اور کرتے رہیں گے۔ [illegible]

# نسب نامہ

## اور

# خاندانی بزرگوں کے حالات

حضور اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا ابن مولینا تقی علی خاں صاحب ابن مولینا رضا علی خاں صاحب ابن مولانا حافظ کاظم علی خاں صاحب ابن اعظم خاں صاحب ابن مولنا سعادت یار خاں صاحب ابن مولینا سعید اللہ خاں صاحب رحمھم اللہ تعالیٰ و رضی الرحمن عنھم اجمعین۔

مولینا سعید اللہ خاں صاحب رحمتہ اللہ علیہ قندھار کے قبیلہ بڑیچ کے پٹھان تھے سلاطین مغلیہ کے دور میں سلطانِ محمد نادر شاہ کے ہمراہ لاہور آئے اور عزیز ترین عہدوں سے نوازے گئے پھر وہاں سے دہلی تشریف لائے اس وقت آپ "شش ہزاری" عہدے پر فائز تھے اور "شجاعت جنگ" دربار شاہی سے آپ کو خطاب ملا۔

مولینا سعادت یار خاں صاحب علیہ الرحمتہ کو حکومت مغلیہ کی طرف سے جنگ کی مہم سر کرنے کے لئے روہیل کھنڈ بھیجا گیا تھا۔ جس کی فتحیابی پر آپ کو بریلی کا صوبہ دار بنانے کے لئے فرمان شاہی آیا لیکن اس وقت آپ بستر مرگ پر تھے اور سفر آخرت کی تیاری تھی۔

مولینا اعظم خاں صاحب حکومت کے ایک ممتاز عہدہ کے مالک تھے۔

بریلی میں رونق افروز ہوئے اور ترک دنیا اختیار کر کے محلہ معماران میں اقامت گزیں ہوئے آپ صاحب کرامت اور اولیائے کاملین میں سے تھے۔

مولینا حافظ کاظم علی خاں صاحب رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ شہر بدایوں کے تحصیلدار تھے دو سو سواروں کی بٹالین خدمت میں رہا کرتی۔ آپ نے کوشش فرمائی تھی کہ سلطنت مغلیہ اور انگریزوں میں جو نزاع ہے وہ ختم ہو جائے چنانچہ اسی سلسلہ میں آپ کلکتہ بھی تشریف لے گئے تھے۔

مولینا شاہ رضا علی خاں صاحب علیہ الرحمتہ نے شہر لونگ (راجستھان) میں مولوی خلیل الرحمن سے علوم درسیہ حاصل کئے اور بائیس سال کی عمر میں سند فراغت سے سرفراز ہوئے آپ کی خداداد علم و فضل کی شہرت ہندوستان میں دور دور تک پھیلی۔ ظاہری علمی کمالات کے باوصف آپ فقر و تصوف میں بھی کامل عبور رکھتے تھے۔ فصاحت کلام۔ زہد و قناعت اور حلم و تواضع جیسی دولت بے بہا سے مالا مال کیے گئے تھے آپ کی ذات گرامی سے بہت سی کرامتیں ظہور میں آئیں۔ مولانا علمی جن کے خطبے مشہور ہیں وہ آپ ہی کے شاگرد ہیں۔

مولینا حکیم نقی علی خاں صاحب رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے والد محترم حضرت مولینا رضا علی خاں صاحب علیہ الرحمتہ سے علوم و دینیہ ظاہرہ و باطنہ حاصل کیے۔ علوم ظاہری میں آپ کا کوئی نظیر و مثیل نہیں تھا اور باطنی فہم و فراست کا یہ حال تھا کہ جو زبان اقدس سے فرما دیتے وہی سامنے آتا یعنی اللہ تعالیٰ نے آپ کی نگاہ عالی پر سب کچھ روشن فرما دیا تھا۔ رب العالمین ان کی قبروں کو نور سے معمور فرما دے اور ان پر اپنی رضا و خوشنودی رحمت و رافت کی بارش برسائے۔

آسماں ان کی لحد پہ شبنم افشانی کرے

زباں پہ بار خدایا یہ کس کا نام آیا
کہ میری نطق نے بوسے مری زباں کے لئے

حضور سیدنا و مرشدنا اعلیٰ حضرت عظیم البرکتہ مجدد دین و ملت مولینا شاہ عبد المصطفیٰ محمد احمد رضا خاں صاحب فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تشریف آوری کی بشارت

حضور کے والد ماجد صاحب علیہ الرحمتہ نے آپ کی پیدائش سے پہلے ایک عجیب خواب دیکھا جس سے آپ کی مسرت و خوشی کی انتہا نہ رہی اور اس کا سرور دل کو مسرور کرتا رہا مگر اس کا خیال آتے ہی آپ تشویش میں پڑ جاتے آپ نے اپنے والد ماجد مولینا رضا علی خاں صاحب سے وہ خواب بیان کیا۔ جس کی تعبیر میں انھوں نے ارشاد فرمایا کہ خواب مبارک ہے" بشارت ہو کر پروردگار عالم تمھاری پشت سے ایک ایسا فرزند صالح و سعید پیدا کرے گا۔ جو علوم کے دریا بہا دے گا اور اس کی شہرت مشرق و مغرب میں پھیلے گی جب حضور سیدی اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ عالم وجود میں تشریف لائے تو آپ کے والد صاحب آپ کو لے کر مولینا رضا علی خاں صاحب علیہ الرحمہ کی خدمت میں حاضر ہوئے مولینا نے دیکھ کر اپنی گود میں لے لیا اور فرمایا "یہ میرا بیٹا عالم ہو گا" عقیقہ کے دن والد محترم نے خوشگوار خواب دیکھا جس کی تعبیر یہ تھی کہ فرزند فاضل و عارف باللہ ہو گا۔ چنانچہ دنیا نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ آپ کی ظاہری و باطنی علوم و معارف سے ماحول پر چھائی ہوئی۔ جہالت و نادانی الحاد و ارتداد کی تمام تاریکیاں دور

ہو گئیں۔ حق و صداقت کا آفتاب جگمگا اٹھا اور اس کے انوار و تجلیات سے صرف بریلی شریف ہی کی سرزمین ہی نہیں بلکہ ہند و سندھ عراق و افغانستان وغیرہ کا چپہ چپہ بقعو نور بن گیا۔

## ولادت پاک

شہر بریلی شریف میں ۱۰ شوال المعظم سن ۱۲۷۲ھ بروز شنبہ بوقت ظہر مطابق ۱۴ جون سن ۱۸۶۵ء کو آپ عالم ہستی میں جلوہ گر ہوئے حضور کا پیدائشی اسم گرامی "محمد" ہے والدہ ماجدہ محبت و شفقت میں "امن میاں" والد ماجد اور دیگر اعزہ "احمد میاں" کے نام سے یاد فرمایا کرتے تھے جد امجد علیہ الرحمتہ نے آپ کا اسم شریف "احمد رضا" رکھا اور تاریخی نام" المختاز ہے اور خود آپ نے اپنے نام کے اول میں "عبدالمصطفیٰ" لکھنے کا التزام فرما لیا تھا اور اسلامی دنیا میں آپ کو "اعلیٰ حضرت" اور "فاضل بریلوی" کے ساتھ بصد ادب و احترام یاد کیا جاتا ہے۔

## بسم اللہ خوانی

آپ دنیا والوں کے سامنے جس حیثیت سے رونما ہوئے اس کے پیش نظر حقیقت تو یہ ہے کہ عالم الغیب نے آپ کا مبارکہ سینہ علوم و معارف کا گنجینہ اور ذہن و دماغ قلب و روح کو ایمان و یقین کے مقدس فکر و شعور اور پاکیزہ احساس و تخیل سے لبریز فرما دیا تھا۔ لیکن چونکہ ہر انسان کا عالم اسباب سے بھی کسی نہ کسی نہج سے رابطہ استوار ہوتا ہے اس لئے بظاہر اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھی عالم اسباب کی راہوں پر چلنا پڑا اور وہ بھی اس شان و شوکت

نیساتھہ کہ بڑے بڑوں کی عقلیں دیکھ کر حیران رہ گئیں آپ کی ذہانت و فراست کا یہ عالم تھا کہ چار برس کی مختصر سی عمر جس میں عموما دوسرے بچے اپنے وجود سے بھی بے خبر ہوتے ہیں قرآن مجید ناظرہ ختم کر لیا آپ کی رسم بسم اللہ خوانی کے وقت ایک ایسا واقعہ رونما ہوا جس نے لوگوں کو دریائے حیرت و استعجاب میں ڈال دیا۔ حضور کے استاد محترم نے آپ کو بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھانے کے بعد الف با تا ثا پڑھایا پڑھاتے پڑھاتے جب لام الف (لا) کی نوبت آئی تو آپ نے خاموشی اختیار فرمائی استاد نے دوبارہ کہا کہ "کہو میاں لام الف" حضور نے فرمایا کہ یہ دونوں تو پڑھ چکے پھر دوبارہ کیوں۔ اس وقت آپ کے جد امجد مولانا رضا علی خاں صاحب قدس سرہ العزیز نے فرمایا "بیٹا استاد کا کہا مانو" حضور نے ان کی طرف نظر کی جد امجد نے اپنی فراست ایمانی سے سمجھ لیا کہ بچے کو شبہ ہے کہ یہ حروف مفردہ کا بیان ہے اب اس میں ایک لفظ مرکب کیوں آیا۔ اگرچہ بچے کی عمر کے اعتبار سے اس راز کو منکشف کرنا مناسب نہ تھا مگر حضرت جد امجد کے خیال فرمایا کہ یہ بچہ آگے چل کر آفتاب علم و حکمت بن کر افق عالم پر تجلی ریز ہونے والا ہے ابھی سے اسرار و نکات کے پردے اس کی نگاہ و دل پر سے ہٹا دیے جائیں چنانچہ فرمایا "بیٹا تمہارا خیال بجا و درست ہے لیکن پہلے جو حرف الف پڑھ چکے ہو وہ دراصل ہمزہ ہے اور یہ الف ہے لیکن الف ہمیشہ ساکن ہوتا ہے اور ساکن کے ساتھ چونکہ ابتداء ناممکن ہے اس لئے ایک حرف یعنی لام اول میں لاکر اس کی ادائیگی مقصود ہے۔ حضور نے اس کے جواب میں کہا تو کوئی بھی حرف ملا دینا کافی تھا لام ہی کی کیا خصوصیت ہے با تا دال اور سین بھی شروع میں ا سکتے تھے۔ جد امجد علیہ الرحمہ نے انتہائی جوش محبت میں آپ کو گلے سے لگا لیا اور

دل سے بہت سی دعائیں دیں پھر فرمایا کہ لام اور الف میں صورۃ "خاص مناسبت ہے اور ظاہر" لکھنے میں بھی دونوں کی صورت ایک ہی ہے لا یا لا اور سیرۃ" اس وجہ سے کہ لام کا قلب الف ہے اور الف کا قلب لام یعنی یہ اس کے بیچ میں اور وہ اس کے بیچ میں بظاہر جد امجد نے اس لام الف کو مرکب لانے کی وجہ بتائی مگر سچ پوچھئے تو باتوں ہی باتوں میں سب کچھ بتا دیا اور اسرار و حقائق کے رموز و اشارات کی دریافت و ادراک کی صلاحیت و قابلیت اس وقت سے عطا فرمادی جس کا اثر سب نے اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا کہ شریعت مطہرہ میں آپ اگر حضرت امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کے قدم بقدم ہیں تو طریقت میں حضور پر نور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ کی جلیل القدر نائب اکرم

غیر فصیح و غلط لفظ بچپن میں بھی حضور کی زبان پر نہ آیا خداوند قدوس جل و علی نے آپ کو ہر لغزش سے محفوظ رکھا۔ اور نہ آپ نے کسی غلط بات کو سن کر چشم پوشی کی جس کے ثبوت میں دو واقعات ملاحظہ فرمائیے۔

آپ کے استاد محترم کسی آئیہ کریمہ میں بار بار زبر بتا رہے تھے اور آپ زیر پڑھتے تھے یہ کیفیت دیکھ کر حضور کے جد امجد رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے آپ کو اپنے پاس بلا لیا اور کلام مجید منگوا کر دیکھا تو اس میں کاتب کی غلطی سے اعراب غلط لکھا گیا تھا یعنی جو زیر حضور سیدی اعلیٰ حضرت علیہ الرحمتہ کی زبان حق ترجمان سے نکلتا تھا یعنی جو زیر حضور سیدی پھر جد امجد نے آپ سے فرمایا کہ مولوی صاحب جس طرح بتاتے تھے۔ اس طرح کیوں نہیں پڑھتے تھے عرض کی کہ میں ارادہ کرتا تھا کہ جس طرح بتاتے ہیں اسی کے مطابق پڑھوں مگر زبان پر قابو نہ پاتا تھا حضرت نے فرمایا "خوب" اور مسکراتے ہوئے آپ کے سر پر دست

شفقت پھیرا اور دعائیں دیں پھر ان مولوی صاحب سے فرمایا کہ یہ بچہ صحیح پڑھ رہا تھا اور اس غلطی کی تصحیح فرمادی۔

ایک دن آپ کے استاد گرامی بچوں کو تعلیم دے رہے تھے کہ ایک لڑکے نے سلام کیا استاد نے جواب میں فرمایا "جیتے رہو" اس پر حضور اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ تو جواب نہ ہوا "وعلیکم السلام" کہنا چاہیے تھا آپ کے اس جذبہ اظہار حق پر آپ کے استاد بے حد مسرور ہوئے اور آپ کو بڑی بڑی نیک دعاؤں سے نوازا۔

آئین جوانمردی حق گوئی و بیبا کی
اللہ کے شیروں کو آتی نہیں روباہی

قربان جائیے آپ کی ابتدائے عمر ہی میں اسلام کا کتنا بلند فکر و شعور عطا ہوا تھا۔

معارف کا سمندر موجزن ہے جس کے سینے میں
وہ مقبول در خیرالبشر احمد رضا تم ہو

ان دونوں واقعات کے علاوہ اور بھی بہت سے ایسے واقعات ہیں جن سے آپ کا جذبہ حق گوئی ظاہر ہوتا ہے۔ کیونکہ آپ دنیا میں اس مقصد عظیم کے ماتحت تشریف لائے تھے کہ آپ کے تجدیدی علمی و قولی و فعلی کارناموں سے دین حق کی بنیادیں مستحکم و مضبوط ہو جائیں۔ سنت کی پرنور راہوں سے الحاد و ارتداد کے کانٹے الگ ہو جائیں۔ ملت اسلامیہ کی ایک بار پھر تعمیر و تنظیم ہو۔ اللہ و رسول جل جلالہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے ارشادات عالیہ کی آواز سے ساری

کائنات گونج اٹھے۔ شجر اسلام کی آبیاری ہو۔ ایمان و یقین کی منزل کی صحیح رہبری ہو۔ گمراہی و بد مذہبی کی ابھرتی ہوئی قوت پر موت کی تاریکیاں چھا جائیں۔ اور باطل کے تمام جھوٹے گھروندے زمین کے پست ذروں کے برابر ہو جائیں اور باطل کے بھی آپ کے منصب جلیل و عہدہ رفیع کے احترام کرنے کے لئے جرات ایمانی نصیب ہو۔

تمھارے دشمنوں کے سر رگڑنے کو رہیں قائم
غلامان شہ احمد رضا خاں یارسول اللہ

## تقویٰ و پرہیزگاری

آپ کی عمر شریف جب کہ محض چار سال کی تھی ایک دن صرف بڑا سا کرتہ زیب تن کئے ہوئے دولت کدہ سے باہر تشریف لائے تو آپ کے سامنے سے چند بازاری طوائفیں گزریں جنہیں دیکھتے ہی آپ نے کرتہ کا دامن چہرہ پر ڈال لیا یہ حالت دیکھ کر ان میں سے ایک عورت بولی "واہ میاں صاحبزادے آنکھیں ڈھک لیں اور ستر کھول دیا" آپ نے اس عالم میں بغیر ان کی طرف نگاہ ڈالے ہوئے برجستہ جواب دیا "جب آنکھ بہکتی ہے تو دل بہکتا ہے اور جب دل بہکتا ہے تو ستر بہکتا ہے"۔ آپ کے اس عارفانہ جواب سے وہ سکتہ میں آ گئی۔

## پہلی تقریر

چھ سال کی عمر شریف میں ربیع الاول کے مبارک مہینہ میں منبر پر جلوہ افروز ہوئے اور ایک بہت بڑے مجمع کے سامنے آپ نے پہلی تقریر فرمائی جس میں کم و بیش دو گھنٹے علم و عرفان کے دریا بہائے اور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم

کے ذکر ولادت کے بیان کی خوشبو سے اپنی زبان کو معطر فرمایا سامعین آپ کے علوم و معارف سے لبریز بیان کو سن کر وجد میں آ گئے اور تصویر حیرت بن گئے کہ ان کے سامنے ایک کمسن بچے نے مذہبی دانشمندی کی وہ گراں مایہ باتیں بیان کیں جو بڑے بڑے صاحبان عقل و ہوش کے لئے باعث صد رشک ہیں حقیقت یہ ہے کہ رب العلمین اپنے جس بندے کو اپنی معرفت کی دولت سے سرفراز کرنا چاہتا ہے اس کی حیات پاک کی ایک ایک گھڑی اور ہر ہر ساعت میں ظہور پذیر ہونے والے واقعات دنیا کے ظاہر میں انسانوں کے فہم و ادراک سے باہر ہوتے ہیں لیکن جن کو خداوند قدوس نے بصارت و بصیرت دونوں ہی کی روشنی عطا فرمائی ہے وہ خوب سمجھتے ہیں کہ خاصان خدا کے سینے علوم و معرفت کے لیے ہمیشہ کھلے رہتے ہیں اور ان کے لئے بچپن، جوانی، بڑھاپا کوئی دور کوئی زمانہ رکاوٹ نہیں بن سکتا!

## روزہ کشائی کی تقریب میں

رمضان شریف کا متبرک مہینہ ہے اور آپ کی روزہ کشائی کی تقریب ہے کاشانہ اقدس میں جہاں افطار کا اور قسم قسم کا سامان ہے ایک جگہ فیرنی کے پیالے جمانے کے لئے چنے ہوئے تھے دوپہر کا وقت ہے شدت کی گرمی پڑ رہی ہے کہ آپ کے والد محترم آپ کو فیرنی کے کمرے میں لے جاتے ہیں اور کمرہ اندر سے بند کر کے ایک پیالہ آپ کو دے دیتے ہیں کہ اسے کھالو تو عرض کرتے ہیں کہ میرا تو روزہ ہے کیسے کھاؤں آپ کے والد صاحب قبلہ نے فرمایا۔ "بچوں کا روزہ ایسا ہی ہوتا ہے لو کھالو میں نے دروازہ بند کر دیا ہے کسی کو خبر نہ ہو گی اور

نہ کوئی دیکھ رہا ہے" آپ نے جواب دیتے ہیں کہ "جس کے حکم سے روزہ رکھا ہے وہ تو دیکھ رہا ہے" یہ جواب سن کر حضور کے والد مکرم کی آنکھوں میں آنسوؤں کا تار بندھ گیا اور آپ کو کمرہ سے باہر لے آئے۔

## تعلیم کا شوق

حضور کو تحصیل علوم دینیہ کا نہایت شوق تھا چنانچہ آپ کی والدہ ماجدہ علیہا الرحمۃ بیان فرماتی ہیں کہ اعلیٰ حضرت رضی المولی تعالی عنہ نے عام بچوں کی طرح بچپن میں بھی پڑھتے ہیں بد شوقی و ضد نہ کی بغیر کہے ہوئے برابر پڑھنے تشریف لے جاتے جمعہ کے روز بھی جانا چاہتے لیکن پھر والد صاحب کے منع کرنے سے رک جاتے ابتدا ہی سے آپ کی ذہانت کا یہ عالم تھا کہ استاد سے کبھی چوتھائی کتاب سے زائد نہ پڑھی اور بقیہ کتاب خود بخود یاد کر کے استاد کو سنا دیا کرتے۔

استاد سے جب سبق پڑھ کر الگ ہوتے تو کتاب کو دو ایک مرتبہ دیکھ کر بند کر دیتے ایک روز استاد نے آپ سے دریافت فرمایا کہ "احمد میاں تم آدمی ہو کہ جن کہ مجھ کو پڑھانے دیر لگتی ہے مگر تم کو یاد کرتے دیر نہیں لگتی"۔

آپ نے "میزان منشعب" جناب مرزا قادر بیگ صاحب سے پڑھیں ان کے علاوہ دیگر درسی کتابیں اور دینیات کی تکمیل گھر ہی پر اپنے والد ماجد صاحب قبلہ رحمتہ اللہ تعالی علیہ سے کی۔

## دستار فضیلت اور افتاء کی ابتدا

۱۴ شعبان المکرم سن ۱۲۸۶ھ بعمر ۱۴ سال آپ نے سند دستار فضیلت

سے سرفراز ہوئے۔

اسی دن رضاعت کے ایک مسئلہ کا جواب لکھ کر والد ماجد صاحب قبلہ کی خدمت عالی میں پیش کیا جواب بالکل درست و صحیح تھا آپ کے والد ماجد نے آپ کے جواب سے آپ کی ذہانت و فراست کا اندازہ کرلیا اور اسی دن سے فتوی نویسی کا کام آپ کے سپرد فرمادیا اس سے پہلے آٹھ سال کی عمر مبارک میں آپ نے ایک مسئلہ فرائض کا جواب تحریر فرمایا واقعہ یہ ہوا کہ والد ماجد باہر گاؤں میں تشریف فرما تھے کہیں سے سوال آیا آپ نے اس کا جواب لکھا اور والد صاحب کی واپسی پر ان کو دکھایا جسے دیکھ کر ارشاد ہوا معلوم ہوتا ہے یہ مسئلہ امن میاں (اعلیٰ حضرت رحمتہ اللہ تعالی علیہا نے لکھا ہے ان کو ابھی نہ لکھنا چاہئے مگر اسی کے ساتھ یہ بھی فرمایا کہ ہمیں اس جیسا مسئلہ کوئی بڑا لکھ کر دکھائے تو جانیں)۔!

## خداداد علمی قابلیت

غالبا دس سال کی عمر میں آپ والد ماجد صاحب قبلہ سے "مسلم الثبوت" پڑھ رہے تھے کہ والد صاحب کا تحریر کیا ہوا اعتراض اور اس کا جواب آپ کو نظر پڑا جو انھوں نے "مسلم الثبوت پر کیا تھا حضور اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالی عنہ نے اس اعتراض کو دور فرماکر متن کی ایسی تحقیق فرمائی کہ اس پر سرے سے کوئی اعتراض ہی وارد نہ ہوتا تھا جب تعلیم دیتے وقت والد صاحب کی نگاہ حاشیہ پر پڑی تو انھیں اس درجہ مسرت ہوئی کہ آپ کو اٹھ کر سینہ سے لگالیا اور فرمایا "تم مجھ سے پڑھتے نہیں ہو بلکہ پڑھاتے ہو"۔

## شادی

آپ کا نکاح جناب شیخ فضل حسین صاحب کی صاحبزادی "ارشاد بیگم" سے ہوا سن ۱۲۹۱ھ میں یہ شادی مسلمانوں کے لئے ایک شرعی نمونہ تھی مکان تو مکان آپ نے لڑکی والے کے یہاں بھی خبر بھجوادی تھی کہ کوئی بات شریعت مطہرہ کے خلاف نہ ہو چنانچہ ان حضرات نے غلط رسم ورواج سے اتنا لحاظ کیا کہ لوگ ان کی دین داری اور پاس شرع کے قائل ہو گئے اور بڑی تعریف کی۔

## علماء حق

حضرت مولینا نقی علی خاں صاحب کا نام سن کر ایک صاحب رامپور سے ان کی خدمت میں حاضر ہوئے اور مولانا ارشاد حسین صاحب مجددی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فتوی پیش کیا جس پر بہت سے علماء کرام کی مہریں اور دستخط تھے حضرت نے فرمایا کہ کمرے میں مولوی صاحب ہیں ان کو دیدیجئے جواب لکھ دیں گے وہ صاحب کمرے میں گئے اور واپس آکر عرض کیا کہ کمرے میں مولوی صاحب نہیں ہیں فقط ایک صاحبزادے ہیں۔ حضرت نے فرمایا انھیں کو دیدیجئے وہ لکھ دیں گے۔ انھوں نے عرض کیا حضرت میں تو آپ کا شہرہ سن کر آیا ہوں آپ نے فرمایا کہ آج کل وہی فتوی لکھا کرتے ہیں انھیں کو دیدیجئے بالآخر ان صاحب نے اعلیٰ حضرت کو فتوی دیدیا حضور نے جو اس فتوی کو ملاحظہ فرمایا تو جواب درست نہ تھا آپ نے اس جواب کے خلاف جو بات حق تھی لکھ کر والد ماجد صاحب قبلہ کی خدمت میں پیش کیا انھوں نے اس کی تصدیق فرمادی وہ صاحب اس فتوی کو لے کر رامپور پہنچے اور نواب رامپور نے اسے از اول تا آخر دیکھا تو مجیب اول مولینا ارشاد حسین صاحب کو بلایا آپ تشریف لائے تو وہ فتوی آپ کی

خدمت میں پیش کیا مولانا نے حق گوئی و حق پسندی کا ثبوت دیتے ہوئے صاف صاف ارشاد فرمایا کہ "حقیقت میں وہی جواب صحیح ہے جو بریلی شریف سے آیا ہے "نواب صاحب نے کہا" پھر اتنے علماء نے آپ کے جواب کی تصدیق کس طرح کردی، مولینا نے فرمایا کہ تصدیق کرنے والے حضرات نے مجھ پر میری شہرت کی وجہ سے اعتماد کیا ورنہ حق وہی ہے۔ جو انھوں نے لکھا ہے اس واقعہ سے پھر یہ معلوم کر کے اعلیٰ حضرت کی عمر ۱۹۔۲۰ سال کی ہے نواب صاحب متحیر رہ گئے اور ان کو آپ کی ملاقات کا شوق پیدا ہوا چنانچہ نواب صاحب نے اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کو بلوایا اور حضور اپنے خسر جناب شیخ تفضل حسین کے ہمراہ رامپور تشریف لے گئے جس وقت آپ نواب کے یہاں پہونچے اور نواب صاحب نے آپ کی زیارت کی تو بہت متعجب ہوئے لیکن آپ کی علمی جاہ و جلال کے قائل ہو چکے تھے اس لیے آپ کے انتہائی اعزاز و اکرام میں چاندی کی کرسی پیش کی۔ آپ نے فوراً ارشاد فرمایا کہ مرد کے لیے چاندی کا استعمال حرام ہے اس جواب سے نواب صاحب کچھ خفیف ہوئے اور آپ کو اپنے پلنگ پر جگہ دی اور آپ سے غایت لطف و محبت سے باتیں کرنے لگے اسی اثنا میں نواب صاحب نے اپنا خیال ظاہر کیا کہ "ماشاء اللہ آپ فقہ و دینیات میں بہت کمال رکھتے ہیں بہتر ہو کہ مولانا عبدالحق صاحب خیر آبادی سے منطق کی اوپر کی کتابیں پڑھ لیں آپ نے جواباً ارشاد فرمایا کہ اگر جناب والد ماجد صاحب قبلہ نے اجازت عطا فرمائی تو تعمیل ارشاد کی جائے گی اتفاق کی بات کہ اسی عالم میں جناب مولانا عبدالحق صاحب بھی تشریف لے آئے نواب صاحب نے اعلیٰ حضرت کا ان سے تعارف کرایا اور ان پر اپنی رائے ظاہر کی "اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ" سے

علامہ خیر آبادی نے سوال کیا کہ "منطق کی کتاب کہاں تک پڑھی ہے؟" آپ نے جواب دیا "قاضی مبارک" یہ سن کر علامہ خیر آبادی نے آپ کو کم عمر دیکھ کر آپ کی بات کا مذاق خیال کیا اور دریافت کیا کہ "تہذیب پڑھ چکے ہیں؟" جو طنز سے بھرپور تھا لیکن آپ نے بھی ایسا جواب دیا کہ وہ خاموش ہی رہ گئے فرمایا "کیا آپ کے یہاں "تہذیب" قاضی مبارک" کے بعد پڑھائی جاتی ہے"؟ اس کے بعد مولینا نے موضوع سخن بدل کر سوال کیا کہ "بریلی میں آپ کا کیا مشغلہ ہے"؟ فرمایا۔ تدریس۔ افتاء تصنیف۔ پھر پوچھا کس فن میں تصنیف کرتے ہیں جواب میں فرمایا "جس مسئلہ شرعیہ میں ضرورت دیکھی اور رد وہابیہ میں یہ سن کر علامہ خیر آبادی نے کہا آپ بھی رد وہابیہ کرتے ہیں ایک وہ ہمارا بدایونی خبطی ہے کہ ہر وقت اسی خبط میں مبتلا رہتا ہے علامہ کا یہ اشارہ مولانا شاہ عبدالقادر بدایونی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کی طرف تھا اعلیٰ حضرت ان کی حمایت دین کے باعث بڑی عزت و تکریم کرتے تھے اس لفظ کو سن کر آپ کو رنج ہوا فرمایا کہ جناب ولا وہابیہ کا سب سے پہلا رَد آپ کے والد ماجد حضرت مولانا فضل حق صاحب خیر آبادی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے" تحقیق الفتوی فی ابطال الطغوی" آپ کی وہ پہلی تصنیف ہے جو مولوی اسماعیل دہلوی کے رد میں لکھی گئی ہے" مولانا عبدالحق صاحب نے کہا کہ اگر میرے مقابلہ میں آپ کی ایسی حاضر جوابی رہی تو مجھ سے پڑھنا نہیں ہو سکتا!" اعلیٰ حضرت عظیم البرکتہ کے فرمایا آپ کی باتوں کو سن کر میں نے پہلے ہی فیصلہ کر لیا ہے کہ ایسے شخص سے منطق پڑھنی اپنے علمائے اہلسنت کی توہین ہو گی۔

## بیعت وارادت

ماہ جمادی الاولیٰ سن ۱۲۹۴ھ کا واقعہ ہے کہ آپ دوپہر کو روتے روتے سو گئے خواب میں حضرت جد امجد علیہ الرحمہ کی زیارت نصیب ہوئی انھوں نے حضور کو ایک صندوقچی عطا فرمائی اور کہا کہ وہ شخص عنقریب آنے والا ہے جو تمھارے درد دل کی دوا کرے گا اسی کے دوسرے دن حضرت علامہ عبدالقادر صاحب بدایونی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ بدایوں سے تشریف لائے اور آپ کو اپنے ہمراہ "مارہرہ شریف" لے گئے اور حضور سید شاہ آل رسول احمدی نوری مرقدہ کی خدمت گرامی میں ہوئے جنھوں نے ان حضرات کو دیکھتے ہی فرمایا" آیئے ہم تو کئی روز سے انتظار کر رہے ہیں" پھر آپ کو مرید کیا اور اسی وقت تمام سلسلوں کی اجازت بھی عطا فرمادی یعنی دولت خلافت بھی بخش دی اور جو عطیات و تبرکات سلف سے چلے آ رہے تھے وہ بھی عنایت فرمائے اور ایک صندوقچی جو وظیفہ کی صندوقچی کہی جاتی تھی دی اور ساتھ ہی ان وظائف کی اجازت بھی مرحمت فرمائی اس سے دیگر حاضرین و مریدوں کو رشک ہوا عرض کی حضور! اس بچے پر یہ کرم کیوں ہوا؟ ارشاد فرمایا اے لوگو تم "احمد رضا" کو کیا جانو یہ فرما کر رونے لگے اور ارشاد فرمایا "قیامت کے دن رب تبارک و تعالیٰ ارشاد فرمائے گا کہ آل رسول! تو دنیا سے کیا لایا؟ تو میں احمد رضا کو پیش کروں گا اور فرمایا کہ یہ چشم و چراغ خاندان برکات ہیں اور دل کو تیار ہونا پڑتا ہے یہ بالکل تیار آئے تھے انھیں صرف نسبت کی ضرورت تھی

## زیارت حرمین شریفین

آپ کے دل میں کعبہ مطہرہ میں جبہ سائی کا شوق اور دیار رسول علیہ

ا سلوۃ والسلام شوق اور دیار رسول علیہ الصلوۃ والسلام کی حاضری کی تڑپ ایک مدت سے چٹکیاں لے رہی تھی جو حاضرین بارگاہ و خدام سرکار عالی سے پوشیدہ نہیں تھی لیکن مشیت الٰہی کہ آپ کی یہ دلی تمنا سن ۱۲۹۵ھ میں پوری ہوئی اور اپنے والدین کریمین علیہم الرضوان کے ہمراہ حج و کعبہ و زیارت روضہ سرکار دو جہاں صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے حاضر ہوئے آپ ان نفوس قدسیہ میں سے تھے جن کے قلوب عشق الٰہی اور محبت نبی کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم سے معمور و لبریز رہتے تھے خود ارشاد فرماتے ہیں بحمد اللہ میری ولادت کی تاریخ "آیہ کریمہ" اولٰئک کتب فی قلوبھم الایمان وایدھم بروح منہ" یہ وہ لوگ ہیں جن کے دلوں میں اللہ تعالیٰ نے ایمان نقش فرما دیا ہے اور اپنی طرف سے روح القدس کے ذریعہ سے ان کی مدد فرمائی نیز فرماتے ہیں۔ بحمد اللہ اگر میرے قلب کے دو ٹکڑے کیے جائیں تو خدا کی قسم ایک پر "لاالٰہ الا اللہ" اور دوسرے پر "محمد رسول اللہ" (جل جلالہ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) ہوگا۔

حضور اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مقدس حیات کو محبت کی نگاہوں سے دیکھنے کے بعد اندازہ ہوتا ہے کہ یوم ولادت سے تا روز وفات آپ کی زندگی پاک کی ایک ایک گھڑی اور اس کا ہر ہر لمحہ حضور سرکار دو عالم روحی فداہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عشق و محبت میں بسر ہو رہا ہے اگر ایک طرف آپ شریعت کے امام و مجدد تھے تو دوسری طرف طریقت و معرفت کے بادشاہ بھی تھے۔

محبوب کو خوش کرنے کے تین طریقے ہیں۔ ایک تو براہ راست محبوب کی مدح سرائی ہو۔ دوسرے محبوب کے محبوب کی تعریف و توصیف کی جائے

تیسرے محبوب کے بدخواہوں اور دشمنوں کی مذمت و برائی بیان کی جائے۔

سیدنا اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے عشق و محبت و احترام و رضائے محبوب کے لیے تینوں راستے اختیار کیے چنانچہ عرض کرتے ہیں۔

کرم نعت کے نزدیک تو کچھ دور نہیں
کہ رضائے عجمی ہو اگر حسان عرب

دشمنان رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں کہتے ہیں۔

خاک ہو جائیں عدو جل کر مگر ہم تو رضا
دم میں جبتک دم ہے ذکر ان کا سناتے جائیں گے

حضرت مولانا جامی علیہ الرحمتہ ارشاد فرماتے ہیں۔

نسبت خود بسگت کردم و بس منفعلم
زانکہ نسبت بسگ کوئے تو شد بے ادبی

مگر اعلیٰ حضرت عظیم البرکت رضی اللہ تعالیٰ عنہ تمنا کرتے ہیں کہ رب العالمین ان کو اپنے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مدحت سرائی کرنے والوں کے دربار پاک کا سگ ہی بنادے تو ان کے لیے بڑی دولت ہے اللہ اللہ کیا محبت تھی اور مالک کونین حضور رحمتہ اللعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات گرامی کے لیے ان کے دل و دماغ میں کیسے کیسے مقدس خیالات تھے۔

آپ نعت گوئی کے اندر ہمیشہ حضرت حسان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نقش قدم پر چلے اور محبت کی جو راہ حضور نے دکھائی تھی اس کو نہایت ادب و

موافق ہوتا بشاشت و خوشی کا اثر چہرہ مبارک پر ظاہر ہوتا اور مخالف ہوتا تو ملال و کبیدگی اور یہ سمجھتے کہ مجھ سے حکم میں لغزش ہوئی مجھے بھی ان دونوں صاحبوں نے کرم کے سبب ان سے کمال بے تکلفی سے ہر قسم کی بات گزارش کر دیتا۔

# امام احمد رضا
# فاضل بریلوی قدس سرہ

(از خطیب مشرق علامہ مولانا مشتاق احمد نظامی مدیر پاسبان الہ آباد)

قال رسول اللہ صص ان اللہ یبعث علی راس کل مائتہ سنتہ من یجدد لھا الر دینھا

(ا) سرور کائنات کا فرمان گرامی ہے کہ پروردگار عالم ہر صدی کے آخر میں ایک رہنمائے کامل بھیجتا ہے جو مردہ سنتوں کو زندہ کرتا اور قوم کو بھولی بسری باتوں کو یاد دلاتا ہے وہ مرد حق تجدید و احیائے دین کی کٹھن راہوں سے گزرنے میں تیر ملامت کا نشانہ بنتا ہے اور کبھی کبھی تو قید و بند کی کٹھنائیوں سے بھی اسے دوچار ہونا پڑتا ہے چونکہ وہ کوئی سیاسی قیدی نہیں جو حالات کے تیور سے مرعوب ہو کر کلمہ حق کو واپس لے لے بلکہ آمرانہ جابرانہ طاقتیں خود اس کے قدموں پر جھکتی ہیں اور حق کا پرستار بلاخوف لومتہ لائم دین کی صاف اور کشادہ راہوں کو پیش کرنے میں جرات و بیباکی سے کام لیتا ہے غیر تو غیر بسا اوقات اپنے بھی اس کی مخالفت پر کمربستہ ہوتے ہیں مگر نہ پوچھئے اس کے عزم و استقلال کی خداداد طاقت کی کرشمہ سازیاں کہ قہر و غضب کے بادل امنڈتے ہیں مگر برسنے سے پہلے مطلع صاف نظر آتا ہے نہیں معلوم ایسے کتنے طوفان اٹھتے ہیں مگر اس کی جبین

استقلال پر بل نہیں آتا۔ یہاں تک وہ اپنی مختصر سی زندگی میں ایسے کارہائے نمایاں انجام دیتا ہے جس کے باعث دنیا اسے مجدد کے نام سے یاد کرتی ہے۔

(۲) یہ ایک سنت الیہ ہے کہ آفتاب نبوت کے پردہ فرمانے کے بعد کسی قرن اور صدی کو قدسی نفوس ہستیوں سے خالی نہ رکھا گیا ملت اسلامیہ کی صحیح نمائندگی اور رہنمائی کے لئے ہر تیرہ و تاریک فضا میں کوئی نہ کوئی آفتاب ہدایت مطلع شہود پر آتا رہا اور وقت کی بگڑتی ہوئی فضا کو ساز گار بنانے میں یا یوں کہہ لیجئے کہ نظام شریعت کے سانچے میں ڈھال دینے کی انتھک کوشش کرتا رہا اس سلسلے کی سب سے بڑی کڑی حضرت عمر ابن عبدالعزیز رحمتہ اللہ علیہ کی ذات گرامی ہے اور مجددین کی آخری کڑی ہے جس کو نامزد کیا جا سکتا ہے وہ تاجدار اہل سنت مجدد ماتہ حاضرہ اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ کا نام نامی ہے

حضرت عمر ابن العزیز اور اعلیٰ حضرت کی درمیانی صدیوں میں امام شافعی امام فخرالدین رازی امام غزالی ابوبکر باقر قلانی' یہاں تک کہ یکے بعد دیگرے مجدد الف ثانی جیسے بلند پایہ حضرات اپنے اپنے وقت میں احیائے دین فرماتے رہے اور قریب قریب ہر ایک کی تاریخ میں یہ قدر مشترک نظر آئے گا کہ آسمان ہدایت کے ان چمکتے ہوئے ستاروں پر غبار ڈالنے کی کوشش کی گئی مگر حق خود بلند ہوتا ہے وہ کسی کے بلند کرنے سے عظمت و رفعت کی چٹان پر نہیں پہنچتا اور نہ تو کسی باطل کی ہوا خیزی سے اس کی صداقت پر پردہ پڑتا ہے دنیا کی فرعونی و طاغوتی طاقتوں نے ان کا مقابلہ کیا۔ آخر ایک صبح نمودار ہوئی جس کی روشنی پر تاریکی کا پردہ نہ پڑا۔ اور ان کے کارہائے نمایاں کے سامنے غیروں کی بھی گردنیں جھک

گئیں۔ چنانچہ تاجدار اہل سنت کے متعلق آج بھی مخالفت کے باوجود اکابر علمائے دیوبند یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ جو کچھ بھی ہو مولانا احمد رضا خاں صاحب قلم کے بادشاہ تھے جس مسئلہ پر قلم اٹھایا اس کا کوئی گوشہ بھی تشنہ نہ چھوڑا۔

(۳) قلم کی پختہ کاری کا اعتراف ہی اعلی حضرت کی شان تجدید پر روشن دلیل ہے چونکہ امام اہل سنت کا مجدد ہونا حسن صورت یا امارت و ریاست یا کثرت تلامذہ و حلقہ ارادت کی وسعت غرض یہ کہ اس قسم کے دوسرے عوارضات پر مبنی نہیں بلکہ کشور علم کا تاجدار جس وقت سیف قلم لے کر رزمگاہ حق و باطل میں اترا ہے اپنے تو اپنے غیروں نے بھی گھٹنے ٹیک دیئے اور تجدید نام ہی ہے انسان کی اس صفت راسخہ کا جس کی قوت سے بڑی سے بڑی طاقت پر قابو یافتہ ہو کر حق و باطل کے درمیان خط امتیاز کھینچتا ہے یہی وہ جوہر ہے جو اعلی حضرت کی تصنیف و تالیف تقریر و تحریر میں نمایاں حیثیت سے اجاگر ہے اور اس جوہر گرانمایہ سے ہر اس شخص کا دامن نہیں بھرپور ہو سکتا جس نے درس نظامیہ کی کتب متداولہ کی حرف بہ حرف تعلیم حاصل کی ہو۔ یہ خدا کی ایک بخشی ہوئی طاقت ہے جو احیا سنت کی خاطر کسی برگزیدہ بندے کو دی جاتی ہے (ذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء) یہ اللہ کا ایک فضل ہے وہ جسے چاہتا ہے عطا فرماتا ہے انھیں برگزیدہ شخصیتوں میں فاضل بریلوی کا بھی نام نامی ہے۔

(۴) الحاد و بے دینی کی مہیب فضا' کفرو شرک کی گھنگھور گھٹا نجدیت و وہابیت کی مطلق العنان مارکیٹ جس میں شرک و بدعت "ٹکے سیر بھاجی ٹکے سیر کھاجا" کی جگہ لے چکی ہے بات بات پر شرک و بدعت کے فتوے دیئے جاتے استمداد و نداد میلاد و قیام' ختم نبوت و علم غیب جیسے قطعی الدلائل مسائل پر نہ

صرف قیل و قال کے دروازے کھل گئے تھے بلکہ اخبار و پریس کی طاقت و نیز حکومت وقت کے ایما و اشارے پر سچے پکے مسلمانوں کو بدعتی و مشرک کہا جاتا تھا اور یہ فتاوے کیوں نہ دیئے جاتے "سیاں بھئے کوتوال اب ڈر کاہے کا" انگریزوں سے ساز باز تھا علمائے اہل سنت اپنی پوری طاقت سے انگریزی سامراج کو مٹانا چاہتے تھے چنانچہ مجاہد جلیل حضرت علامہ فضل حق خیر آبادی انگریزوں کے خلاف جہاد کا فتوی صادر فرما چکے تھے جس کی پاداش میں دریائے شور کی مصیبتیں جھیلنی پڑیں اور بہت سے حق پرست مسلمانوں کو پھانسی کے تختہ پر لٹکا دیا گیا علمائے اہل سنت کا شیرازہ منتشر تھا ایک جتھ ختم ہو چکی تھی تنظیم ٹکڑے ٹکڑے ہو گئی تھی ایک دوسرے کے حالات سے بے خبر و ناآشنا تھے اور ملک کی دوسری فتنہ انگیز جماعت انگریزوں کے ہاتھ کٹھ پتلی بن چکی تھی برطانیہ گورنمنٹ کی نوازشات سے دامن بھرپور تھا موقع غنیمت جان کر عقائد کا جال بچھانا شروع کر دیا اب ان کے پاس دارالعلوم تھا اور جمعتیہ کا جتھا بھی تھا طفل مکتب مصنف بن چکے تھے ہر کتاب پر ہنگامہ ہوتا۔ ہر عبارت پر مکالمہ بازی کا بازار گرم ہوتا حفظ الایمان کی ایک گندہ و توہین آمیز عبارت ہر سبط النبان توضیع البیان مکالمتہ الصدرین جیسے نہیں معلوم کتنے رسالے و پمفلٹ کوچہ و بازار میں آ چکے تھے کسی طرح عوام کو اپنی طرف متوجہ کرنا تھا اس لیے نئے نئے شگوفہ کھلاتا اور نئی نئی پھلجھڑی چھڑانا مصلحت وقت کا عین تقاضا تھا۔ کبھی علم غیب پر حملہ ہے تو کبھی ختم نبوت پر کبھی شان نبوت کی تنقیص ہے تو کبھی عظمت ولایت کی توہین۔

(۵) غرض کہ زمین ہند ماتم گسار تھی' چرخ کہن نوحہ گر تھا۔ قدسی صفات فرشتے رحمت باری کے منتظر تھے۔ اہل سنت کا کلیجہ زخموں سے چور تھا۔

حق پرستوں کی آنکھ ساون بھادوں کی جھڑی تھی۔ عقیدت مندوں کا سینہ نالاں کناں تھا رسول پاک ﷺ کے فدائی ماہی بے آب تھے۔ حرمت نبوت پر جان دینے والے کراہ رہے تھے عظمت ولایت پر مرمٹنے والے سسک رہے تھے۔ اس طرف اغثنی یا رسول اللہ ﷺ کے نعرے تھے۔ یا غوث المدد کی صدائیں تھیں اور دوسری طرف انگریزوں کو گود میں بیٹھ کر تیر و کمان کی مشق جاری تھی۔ مقابلہ آسان نہ تھا۔ نجدیت کے علاوہ سفید چمڑے والوں سے بھی مقابلہ تھا۔ جن کا دل توے کی کالکھ سے زیادہ سیاہ اور سنگریزوں سے زیادہ سخت تھا۔

(۶) مگر مرد مومن کی آہ رنگ لا کر رہی۔ اہل سنت کے آنسو رحم و کرم کی موسلادھار بارش بن کر رہے۔ یہاں تک سرزمین بریلی کا مقدار اوج ثریا سے بھی بلند ہوا۔ شب دیجور کے پردے چاک ہوئے پو پھٹی۔ گگر نموار ہوئی' کرن ضیا پاش ہوئی' آسمان ہدایت پر ایک ستارہ چمکا۔ بزم علم میں ایک روشن چراغ منور ہوا۔ چمنستان مجددیت میں ایک شاداب پھول کھلا جس نے عرب و عجم کو چمکایا اور جنوب و شمال کو اپنی عطر بیزیوں سے مہکایا۔ آیا! کون آیا؟ وہ وہی جس پر دنیائے سنیت عقیدت کے ہار چھا جاتی ہے ہاں وہ آیا! جو سفینہ سنیت کا تاجدار بن کر آیا جو قلم کا بادشاہ اور زبان کا دھنی بن کر آیا۔

جس کو ہماری زبان میں تاجدار اہل سنت مجدد دین و ملت اعلیٰ حضرت عبدالمصطفیٰ مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نام نامی سے یاد کیا جاتا ہے جن کا نام آج بھی زندہ ہے اور قیامت کی صبح تک ان کی عظمت و شوکت کی پرچم کشائی ہوتی رہے گی۔

(۷) ویسے تو اعلیٰ حضرت کی زندگی پیکر علم و عمل تھی' علمائے عرب و

عجم نے خراج عقیدت پیش کیا جس کی ادنیٰ شہادت "حسام الحرمین" ہے جس میں علمائے عرب نے اعلیٰ حضرت کے فتاوے کی نہ صرف تصدیق فرمائی بلکہ آپ کے علمی فضل و کمال کا اعتراف کرتے ہوئے تقریظات کا حصہ بھی شامل فرمایا لیکن آج ہمیں اس مسئلہ پر توجہ کرنی ہے کہ وہ کون سے خصوصی علل و اسباب ہیں جس کی بنا پر امام اہل سنت کو مجدد ماننے پر مجبور ہے۔

اس موقع پر مجھے اپنی بے مائیگی کا پورا پورا احساس ہے کہ میں ایسی سنگلاخ زمین پر قدم رکھ رہا ہوں جس کا میں قطعی طور پر اہل نہیں محترم مفتی ظفر علی صاحب نعمانی پرنسل دارالعلوم امجدیہ کراچی کا مرسلہ پیکٹ جس وقت مجھے موصول ہوا اور سرورق "حیات اعلیٰ حضرت" پر نظر پڑی تو وفور شوق میں اوراق کی گردانی کرنے لگا۔ مگر اپنی حرماں نصیبی کہ جس عنوان کا متلاشی تھا وہ مجھے نہ مل سکا یعنی اعلیٰ حضرت کی شان تجدید میرے خیال میں جلد اول کا سب سے اہم ضروری باب یہی تھا کہ اعلیٰ حضرت کی مجددیت پر سیر حاصل گفتگو کی جاتی اس کے بعد زندگی کے دوسرے گوشوں پر روشنی ڈالی جاتی ہو سکتا ہے کہ بعد کے دوسرے نسخوں میں حضرت ملک العلماء مولانا محمد ظفرالدین صاحب قبلہ پرنسپل جامعہ لطیفیہ کیہار نے اس خصوصی مسئلہ پر گفتگو فرمائی ہو۔ لیکن اگر ایسا نہ ہو سکا تو مکتبہ کراچی کو چاہئے کہ وہ موصوف سے اس عنوان پر ایک علمی و تحقیقی مقالہ لے کر دوسری یا تیسری جلد میں شامل کر دے ورنہ میری نگاہ میں "حیات اعلیٰ حضرت" ایک عالم و فاضل کی تاریخ تو کہی جائے گی مگر وہ کسی مجدد کی تاریخ نہ بن سکے گی ضرورت ہے کہ اعلیٰ حضرت کی شان تجدید پر محققانہ گفتگو کی جائے یہ تنقید و تبصرہ نہیں بلکہ اپنی رائے ناقص کا اظہار ہے۔

گر قبول افتد زہے عز و شرف

(۸) اعلیٰ حضرت کے عہد زندگی پر مختلف لوگوں نے اپنے انداز سے گفتگو کی ہے لیکن وہ کیا نہ تھے میری نگاہ میں اعلیٰ حضرت چمنستان علم و ادب کے ایسے شاداب و بے مثل گلدستہ ہیں جس کی وجہ سے انھیں مجمع محاسن اور جامع کمالات کہا جا سکتا ہے متبحر عالم، حیید فاضل، مفتی دوراں، مناظر اعظم فقیہ زماں ماہر فلکیات جامع معقول، آفتاب شریعت، ماہتاب طریقت غرض کہ عربی گرامر سے لے کر ادب، معانی و بیان و بدیع، فقہ، تفسیر و حدیث منطق و فلسفہ علم جفر تکسیر ہیات و ریاضی سب پر یکساں نگاہ تھی اور ہر ایک میں ایسی دستگاہ کامل حاصل تھی کہ کوئی ہم عصر اس باب میں آپ کا ہم پلہ نہیں لیکن ان تمام محاسن کے ساتھ ایک اور بھی ایسی وہبی و وجدانی طاقت قدرت کی طرف سے ودیعت تھی جو اعلیٰ حضرت اور آپ کے دوسرے ہم عصر علما کے درمیان خط فاصل کھینچی ہے وہ ہے آپ کا مجدد کامل ہونا۔

(۹) ایک مجدد کی تاریخ کو جانچنے و پرکھنے کے لئے ضروری ہے کہ گرد و پیش ماحول پر کڑی نگاہ رکھی جائے۔ تاوقتیکہ اس کے صحیح ماحول کا اندازہ نہ ہو سکے اس وقت تک اس کے کار تجدید پر بحث کرنی دشوار ہو گی۔

اعلیٰ حضرت کی زندگی کا خلاصہ یا نچوڑ احقاق حق و رد و ابطال ہے زندگی سے مراد آپ کی تصنیف و تالیف تقریر و تحریر اور وہ روایات جو یکے بعد دیگرے ہم تک پہنچی ہیں جہاں تک رد وہابیہ کا تعلق ہے اس خصوص میں اعلیٰ حضرت کے متقدمین میں علامہ فضل حق خیر آبادی اور مولانا فضل رسول بدایونی کا بھی نام لیا جا سکتا ہے لیکن علامہ فضل حق کی تاریخ پر ان کا مجاہدانہ کردار اتنا غالب ہے

کہ زندگی کے دوسرے نقوش کا نگاہ اول جائزہ نہیں لے سکتی اور مولانا فضل رسول بدایونی کی زندگی پر تصوف و کشف و کرامات کی ایسی حسین غلاف چڑھی ہے کہ زندگی کے دوسرے نقوش خود بخود اس میں گم ہو جاتے ہیں علامہ فضل حق خواص کی نگاہ میں ایوان معقول کے شیکسپئر سمجھے جاتے ہیں اور تاریخ بین طبقہ کی نظر میں آزادی ہند کے تاجدار اول تصور کیئے جاتے ہیں مولانا فضل رسول بدایونی علما کے طبقہ میں جید عالم اور عقیدت مند دل کے جھرمٹ میں مرشد کامل کی جگہ پاتے ہیں لیکن امام اہل سنت مولانا احمد رضا خاں صاحب عالم شریعت، شیخ طریقت، متعلم و معلم راعی و رعایا۔ حاکم و محکوم ایک پروفیسر و پرنسپل سے لے کر تاجر و مل مزدور تک کی نگاہ میں مجدد کامل سمجھے جاتے ہیں

(۱۰) میں نے متقدمین کی فہرست میں کسی اور کا اضافہ اس لئے نہیں کیا چونکہ اصول موازنہ کا آئینی تقاضا ہے کہ نقاد کا نقاد ہے طبیب کا طبیب سے اور پروفیسر کا پروفیسر سے موازنہ کیا جائے غرض کہ دو ایسے مقابل جو کسی ایک وصف میں شریک ہوں یا امکان شرکت سنو و ایسی ہی شخصیتوں کو ایک دوسرے کے مقابل لایا جا سکتا ہے چونکہ اعلی حضرت کے کار تجدید میں نمایاں پہلو عقدہ باطلہ کی تردید کو حاصل ہے اور اس بارے میں اگر کسی کو آپ کا شریک و سہیم قرار دیا جا سکتا ہے تو علامہ فضل حق اور مولانا فضل رسول بدایونی کو لیکن ان دونوں کی زندگی میں یہ حصہ جزوی حیثیت سے نظر آتا ہے اور اعلی حضرت کی پوری زندگی احیائے سنت اور رد ابطال کی آئینہ ہے یہ موازنہ من حیثیت تجدید نہیں بلکہ محض رد وہابیہ کے مخصوص شعبہ سے متعلق ہے

امام اہل سنت کا کار تجدید ۱۴ برس کی عمر سے لے کر زندگی کے آخری

لمحات تک جاری رہا اور لال عمر میں جو داغ بیل ڈالی گئی زندگی کے آخری حصے تک پروان چڑھتی رہی۔

اللہ اکبر! نہ پوچھیے اس مرد حق بین کی مجاہدانہ تاریخ کہ زمین ہند پر نہ معلوم کتنے صاحب کمال آسمان بن کر چھائے تھے مگر شیر حق کی ایک گرج نے زمین ہند کی کایا پلٹ دی۔

(۱۱) فرنگی محل کی عظیم ترین شخصیت جس کو آثار السلف کہا جا سکتا ہے حضرت مولانا عبدالباری صاحب فرنگی محلی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ وہ بھی سیاسیات کا بہتا ہوا دھارا نہ سمجھ سکے جس وقت ہندوستان کے محبوب لیڈر مولانا محمد علی اور ان کے دوسرے حوارین میں تحریک خلافت اپنے ہاتھ میں لئے تھے اور کانگریس کے ملیہ ناز لیڈران بھی ترکی و برطانیہ جنگ کے اجتماع میں ہندی مسلمانوں کے دوش بدوش تھے ایسے نازک وقت میں حضرت مولانا عبدالباری صاحب رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ تحریک خلافت کے ایک جزو بن گئے تھے لیکن اعلیٰ حضرت کی عاقبت اندیش نگاہ مستقبل سے ناآشنا تھی چنانچہ حضرت صدر الافاضل مولانا محمد نعیم الدین صاحب مراد آبادی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کو وحید عصر حضرت مولانا عبدالباری علیہ الرحمتہ کی خدمت گرامی میں بھیجا گیا کہ مولانا اپنے الفاظ سے رجوع فرمالیں قربان جایئے ان حق پرستوں کی للّٰہیت پر کہ نہ تو توبہ لینے والے کو کسی شخصیت کے سامنے جھجک اور نہ تو رجوع کرنے والے کو کسی قسم کی شرم و عار یہ ہے اعلیٰ حضرت کی وہ جرات بیباک جس کے سامنے اکابر علما کی گردنیں جھک گئی تھیں۔

(۱۲) اگر ایک طرف مولوی شبلی نعمانی کا قلم آزاد خیال طبقے سے خراج

عقیدت حاصل کر رہا تھا تو دوسری اعلیٰ حضرت کا زور قلم علما عرب و عجم کو دعوت فکر دے رہا تھا مگر قلم کی وہ پختہ کاری جو اعلیٰ حضرت کی تصنیف و تالیف میں پائی جاتی ہے وہ دوسری جگہ نظر نہیں آتی۔

مولوی شبلی نعمانی کی تالیفات سے سیرۃ النبی مایہ ناز تالیف ہے لیکن ارباب فکر و نظر پر یہ حقیقت مخفی نہیں کہ سیرت النبی میں مولانا شبلی نے مسئلہ معراج پر گفتگو کرتے ہوئے نقل روایات کا تسلسل باندھ دیا ہے مگر اس فیصلہ میں ان کا قلم خاموش ہے کہ رسول محترم ﷺ کو آیا معراج جسمانی تھی یا روحانی ایک مولف کی بہت بڑی کمزوری ہے بلکہ ایسی صورت میں اس کی عدم تحقیق اس کا کتمان حق تصور کیا جاتا ہے۔ اگر سیرت النبی میں واقعات کی فراہمی ہی کو دخل ہوتا تو میں اس مسئلہ کو نہ چھیڑتا لیکن حضور کی ولادت سے متعلق ۹ ربیع الاول کی اپنی تحقیق پیش کرنا یا واقعہ ہجرت پر گفتگو کرتے ہوئے غار ثور پر کبوتر نے انڈا دینے سے انکار کر دیا معجزہ شق القمر کی روایات پر جرح کرنا وغیرہ وغیرہ اور مسئلہ معراج میں روایتوں کی فراہمی کے بعد اظہار حقیقت میں خاموش رہنا "کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے" کا مصداق ہے لیکن اعلیٰ حضرت کے قلم میں نقل روایات کے ساتھ تحکم اور قوت فیصلہ کی بے پناہ طاقت موجود تھی یہی وہ طاقت ہے جو دوسرے علما کے درمیان اعلیٰ حضرت کو شرف امتیاز بخشتی ہے

(۱۴) بات بہت دور آ گئی مقصود صرف یہ ہے کہ اب اعلیٰ حضرت کو ایسے ماحول میں دیکھنا ہے جہاں وقت کے ممتاز لوگ اپنے اپنے علمی فضل و کمال کی داد لے رہے تھے۔ البتہ اب تک میں نے جتنے نام پیش کیے ہیں ان میں کسی کو مجدد نہیں کہا گیا خواہ وہ علامہ شبلی ہوں یا مولانا محمد علی یا حضرت مولانا

عبدالباری رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ ان میں سے ایک مورخ ہے دوسرا سیاسی لیڈر اور تیسری ذات گرامی متبحر عالم اور شیخ طریقت ہاں ایک نام باقی رہ گیا ہے جس کو ہندوستان کی ایک مخصوص ٹولی اپنا خانہ ساز مجدد تصور کرتی ہے وہ بہشتی زیور کے مولف مولوی اشرف علی صاحب تھانوی ہیں میں نہیں کہہ سکتا کہ تھانوی صاحب کا موازنہ کس حیثیت سے اعلیٰ حضرت سے کیا جائے۔

(۱۴) ہاں اگر پیر کی مخالفت کرنے والا مجدد ہو سکتا ہے تو تھانوی صاحب نے مسئلہ میلا دو قیام وغیرہ میں اپنے روحانی باپ حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی کی مخالفت کی ہے اس نہج سے انھیں مجدد کہا جا سکتا ہے اگر آپ کی اصطلاح کیا ایسے مولف کو مجدد کہتے ہیں جس کی عبارت میں نہ صرف ایہام توہین بلکہ رسول پاک کی کھلی ہوئی توہین ہو تو حفظ الایمان کے مولف شاتم رسول خباب تھانوی صاحب کو مجدد کہا جا سکتا ہے جس میں سرور کائنات کے علوم غیبیہ کو جانور' پاگل مجنون سے تشبیہ دی گئی ہے ایعاذ باللہ من ذالک اگر آپ کی اصطلاح میں مجدد ایسے مصلحت اندیش کو کہتے ہیں کہ جب تک زمین سازگار نہ ہو کتمان حق کیا جائے اور اپنے عقائد باطلہ پر پردہ ڈال کر زمین بنائی جائے تو کانپور کی سرزمین پر تھانوی صاحب نے پہلے اسی اصول کو برتا ہے جیسے جیسے زمین بنتی گئی شرک اور بدعت کو رواج دینے لگے۔

اگر آپ کا یہی اصول ہے کہ دین میں نئی بات پیدا کرنے والا مجدد ہے خواہ وہ دعات و منکرات ہی کا رواج کیوں نہ دیتا ہو مجھے معاف فرمایئے ایسے مجدد کی پہلی کڑی حضرت عمر بن عبدالعزیز کی ذات گرامی نہ قرار پائے گی۔ بلکہ ایسے مجدد کا رشتہ تو ابوجہل اور یزید سے جوڑنا پڑے گا اور اگر تصنیف و تایف کی

کثرت و بہتات پر نگاہ ہے کہ تھانوی صاحب نے بہت سے رسائل لکھے ہیں تو مصنف نے اپنے قلم سے پہچانا جاتا ہے اس اصول کے پیش نظر اعلی حضرت فاضل بریلوی کے دستر خوان کرم کے خوشہ چین فقیہ اعظم مولانا امجد علی صاحب کی "بہار شریعت" اور تھانوی صاحب کی "بہشتی زیور" کا موازنہ کیا جائے تو یہ ادعائے محض نہیں بلکہ ایک کھلی ہوئی حقیقت ہے کہ بہشتی زیور کے دس حصے پر "بہار شریعت" کا ایک نسخہ وزنی ہے بلکہ دس حصے کو "بہار شریعت" کے ایک حصہ سے کوئی نسبت نہیں

اب میں آپ کی زبان عدالت کا فیصلہ چاہتا ہوں کہ جس کی معرکتہ آلارا تصنیف "بہار شریعت" کے مقابل نہ لائی جا سکے۔ وہ "فتاوی رضویہ" کے مقابل کس طرح لائی جا سکتی ہے جس کی ایک ایک سطر میں علوم و معارف کا بیش بہا خزانہ محفوظ ہے اب آپ ہی بتلائیے کہ اعلی حضرت اور تھانوی صاحب کے درمیان وہ کون سا قدر مشترک ہے جس کی بنا پر ایک دوسرے کے مقابل لایا جا سکے اس لیے جمہور علما کا بالاتفاق رائے یہ آخری فیصلہ ہے کہ اعلی حضرت بغیر کسی موازنہ کے اس صدی کے مجدد کامل تھے۔

مگر یہ واضح رہے کہ اس آخری صدی کے مجدد کی شان ہی نرالی تھی پوری زندگی احیائے سنت اور فرقہ باطلہ کی تردید میں گزاری مگر نوک قلم پر کبھی ایسی بات نہ آئی جس سے اشارۃ و کنایہ یہ سمجھا جا سکے کہ یہ شخص اپنے کو مجدد کہلانا چاہتا ہے لیکن آج ایسے بھی صاحب قلم ہیں جو اپنی کتاب ہی کا نام "تجدید و احیا دین" رکھتے ہیں جیسا جناب سید ابو الاعلی صاحب مودودی تاکہ ان کی جماعت کتاب کا نام ہی دیکھ کر انھیں مجدد کہہ سکے۔

اے پروردگار عالم! جب تک آسماں کے ستاروں میں

چمک اور مرغزاروں میں کوئلوں کی لوک اور پپیہا کی ترنم خیز صدائیں

گونج رہی ہوں۔

اے کائنات کے پالنہار! جب تک کائنات کی چہل پہل اور گردش لیل و

نہار ہو۔

اے خالق کائنات! جب تک کائنات کی چہل پہل اور گردش لیل و نہار

ہو۔

اے رب کریم! جب تک صحن گلشن میں کلیوں کی مسکراہٹ اور

پھولوں کے حسین قہقہے پر بلبلوں کی نوا سنجی ہو! اس وقت تک آقائے نعمت

سیدی مولائی تاجدار اہل سنت مجدد دین و ملت مولانا شاہ عبدالمصطفیٰ محمد احمد رضا

خاں صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے مزار پر انوار پر ترے رحم و کرم کے پھولوں کی

بارش ہو۔

(آمین ثم آمین)

وصلی اللّٰہ تعالیٰ علی سیدنا و مولینا محمد و علی اٰلہ و صحبہ اجمعین

و بارک وسلم

## مجدد اعظم امام اہل سنن قدس سرہ

از عندلیب اہل سنت حضرت مولانا مفتی محمد رجب علی صاحب مفتی نارپناہ مدظلہ

العالی

امام اہل سنن وہ امام اہل ہدیٰ

فقیہ ایسا کہ واللہ مرجع الفقہا

وہ آفتاب سپہر علم دین حسن
وہ ماہتاب معارف و نجم رشد و تقی

وہ جس کے ناخن ادارک کا اشارہ اک
برائے خلق بفضل الٰہ عقدہ کشا

فہیم ایسا کہ فہم جہاں ہو جس پہ نثار
عقیل وہ کہ ہیں جس کے گدا سبھی عقلاء

جلال علم عیاں جس کے روے زیبا سے
جمال عشق کی زلفوں پہ جس کے چھائی گھٹا

نعیم و امجد و برہان حق ہیں جسپر نثار
ضیا و عبد عزیز و سلام جس پہ فدا

وہ جس کے آئینہ رخ میں حجتہ الاسلام
ہوئے جو حامد و محمود مجلس علما

ہیں جس کے مظہر انوار مفتی اعظم
کہ جن کے دم سے منور ہے محفل نقبا

بسا ہے کون تخیل میں دل بتا تو سہی
وہ کون ہے کہ یہ جس کے لئے ہے قصد ثنا

تری مجال زباں ثنا! کہ وا ہو کر
کرے تو مدحت الطاف بارگاہ رضا

وہ ہیں مجدد دوراں ضیا دین مبین
جنید عصر ہیں وہ شبلی زماں بخدا

برائے تزکیہ نفس ان کے در یہ حوائے
خدا کے فضل سے پا جائے بے مثال دوا
ہے ان کی خاک و رفیق کیمائے غریب
ہے نام ان کا عجب حرز بہر دفع بلا
قضا اگر ہو معلق تو کیا عجب اے دل
بفیض خاص لپٹ جائے روئے تیر قضا
ہے آزمودہ کہ اعدا میں پڑ گئی ہلچل
غلام در کی زباں پر جو آیا نام رضا
بقصد دفع بلیات ان کا نام کریم
عمل انوکھا ہے سنن کا لکھا پڑھا
کرم ہے مجھ پہ مدیر تجلیات کا یہ
لکھا جو مجھ کو کروں عرض مدح شان رضا
کہاں میں ذرہ ناچیز اور کہاں وہ حباب
زمین عجز کہاں اور کہاں وہ عرش ہدی
وہ بادشاہ سخاوت ہیں ان کے در پہ مرا
عریضہ ایسا ہے جیسے فقیر کی ہو صدا
قبول ہے کہ نہیں اس کی فکر لاحاصل
نگاہ فیض کا محتاج ہوں میں ان کی سدا
غلام حضرت عبدالعزیز ہادئی دیں
رجب منم زدعائے زبان پاک رضا

فیوض مرشد برحق چناں شدہ کہ شدم
گدائے مفتی اعظم فقیہ اہل ہدیٰ

مولانا مفتی محمد رجب علی صاحب

# شجرہ منظوم سلسلہ عالیہ قادریہ برکاتیہ رضویہ مصطفویہ

یا الٰہی رحم فرما مصطفیٰ کے واسطے
یا رسول اللہ کرم کیجئے خدا کے واسطے

مشکلیں حل کر شہ مشکل کشا کے واسطے
کر بلائیں رد شہید کربلا کے واسطے

سید سجاد کے صدقہ میں ساجد رکھ مجھے
علم حق دے باقر علم ہدیٰ کے واسطے

صدق صادق کا تصدق صادق الاسلام
بے غضب راضی ہو کاظم اور [illegible] کے واسطے

بہر معروف سری معروف دے بے خود سری
جند حق میں گن جنید با صفا کے واسطے

بہر شبلی شیر حق دنیا کے کتوں سے بچا
ایک کا رکھ عبد واحد بے ریا کے واسطے

بوا نصرح کا صدقہ کر غم کو فرح دے حسن و سعد
بو الحسن اور بو سعید سعد زا کے واسطے

قادری کر قادری رکھ قادریوں میں اٹھا
قدر عبدالقادر قدرت نما کے واسطے

احسن اللہ لہ رزقا سے دے رزق حسن
بندہ رزاق تاج الاصفیا کے واسطے

نصرابی صالح کا صدقہ صالح و منصور رکھ

دے حیات دیں محی جانفزا کے واسطے
طور عرفاں و علو و حمد و حسنی و بہا
دے علی موسی حسن احمد بہا کے واسطے
بہر ابراہیم مجھ پہ نار غم گلزار کر
بھیک دے داتا بھکاری بادشاہ کے واسطے
خانہ دل کو ضیا دے روئے ایماں کے جمال
شہ ضیا مولی جمال الاولیا کے واسطے
دے محمد کے لئے روزی کر احمد کے لئے
خوان فضل اللہ سے حصہ گدا کے واسطے
دین و دنیا کی مجھے برکات دے برکات سے
عشق حق دے عشقی عشق انتہا کے واسطے
حب اہل بیت دے آل محمد کے لئے
کر شہید عشق حمزہ پیشوا کے واسطے
دل کو اچھا تن کو ستھرا جان کو پرنور کے
اچھے پیارے شمس بدر العلی کے واسطے
دوجہاں میں خادم آل رسول اللہ کر
حضرت آل رسول مقتدا کے واسطے
نور جاں و نور ایماں نور قبر و حشر دے
بو الحسن احمد نوری لقا کے واسطے
کر عطا احمد رضائے احمد مرسل مجھے

میرے مولی حضرت احمد رضاؒ کے واسطے

سایہ جملہ مشائخ یا خدا ہم پر رہے
رحم فرما آل رحمن مصطفیٰ کے واسطے

صدقہ ان اعیان کا دے چھ عین عز علم و عمل
عفو عرفاں عافیت اس بینوا کے واسطے

نسیم قادری رضوی غفرلہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فاتحہ سلسلہ

یہ شجرہ مبارک ہر روز بعد نماز صبح ایک بار پڑھ لیا کریں بعدہ درود غوثیہ سات بار' الحمد شریف' ایک بار آیت الکرسی ایک بار قل ہو اللہ شریف سات بار پھر درود غوثیہ تین بار پڑھ کر اس کا ثواب ان تمام مشائخ کرام کی ارواح طیبہ کی نذر کریں جس کے ہاتھ پر بیعت کی ہے اگر وہ زندہ ہے تو اس کے لئے دعائے عافیت و سلامت کریں ورنہ اس کا نام بھی شامل فاتحہ کرلیں

## درود غوثیہ یہ ہے

اللھم صلی علی سیدنا و مولینا محمد معدن الجود والکرم والہ وبارک وسلم

## پنج گنج قادری

بعد نماز صبح یا عزیز یا اللہ بعد نماز ظہر یا کریم یا اللہ بعد نماز عصر یا جبار یا اللہ بعد نماز مغرب یا ستار یا اللہ بعد نماز عشا یا غفار یا اللہ سب سو سو بار اول و آخر تین بار درود شریف اس کی مداومت سے بے شمار برکات دین و دنیا ظاہر ہوں گی۔ نیز نماز فجر قبل طلوع آفتاب اور بعد نماز مغرب دس بار حسبی اللہ لا الہ الا ہو علیہ توکلت و ھو رب العرش العظیم ایک بار رب ی مسنی نصر وانت ارحم الراحمین دس بار رب انی مغلوب فانتصر دس با سیھزم الجمع و یولون الدبر دس بار اللھم انا نجعلک فی نحورھم و نعوذ ک من شرورھم دس بار۔ اس کی مداوت سے سب کام سنیں گے

دشمن مغلوب رہیں گے۔

## قضائے حاجات و حصول ظفر و مغلوب دشمناں

(۱) اللہ ربی لا شریک لہ، آٹھ سو چوہتر بار اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف۔ اس قدر عدد معین باوضو قبلہ دو و زانو' بیٹھ کر روزانہ تا حصول مراد پڑھیں اور اسی کلمہ کو اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے وضو بے وضو ہر حال میں بے گنتی بے شمار زبان سے جاری رکھیں۔

(۲) حسبنا اللہ و نعم الوکیل ساڑھے چار سو بار روزانہ تاحصول مراد اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار جس وقت گھبراہٹ ہو اسی کلمہ کی بے شمار تکثیر کریں۔

(۳) بعد نماز عشا ایک سو گیارہ بار طفیل حضرت دستگیر دشمن ہووے زیر۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار دورد شریف تا حصول مراد یہ تینوں عمل امور مذکورہ کے لئے نہایت مجرب و سہل الحصول ہیں ان سے غفلت نہ کی جائے۔

جب کوئی حاجت پیش آئے ہر ایک اتنے اتنے اعداد معینہ پر پڑھا جائے پہلے اور دوسرے کے لئے کوئی وقت معین نہیں۔ جس وقت چاہیں پڑھیں۔ اور تیسرے کا وقت بعد نماز عشا ہے۔

جب تک مراد بر نہ آئے تینوں اسی ترکیب سے پڑھے جائیں اور جس زمانے میں کوئی خاص حاجت درپیش نہ ہو تو پہلے اور دوسرے کو سو سو بار روزانہ پڑھ لیا کریں اول و آخر درود شریف تین تین بار۔

## ضروری ہدایت

(۱) مذہب اہل سنت و جماعت پر قائم رہیں۔ جس پر علما حرمین شریفین ہیں سینوں کے جتنے مخالف مثلاً وہابی' دیوبندی' رافضی' تبلیغی' مودودی' ندوی' نیچری' غیر مقلد قادیانی وغیرہم ہیں' سب سے جدا رہیں اور سب کو اپنا دشمن اور مخالف جانیں' ان کی بات نہ سنیں ان کے پاس نہ بیٹھیں ان کی کوئی تحریر نہ دیکھیں کہ شیطان کو معاذ اللہ دل میں وسوسے ڈالتے میں کچھ دیر نہیں لگتی آدمی کو جہاں مال یا آبرو کا اندیشہ ہو ہرگز نہ جائے دین و ایمان سب سے زیادہ عزیز چیز ہے ان کی محافظت میں حد سے زیادہ کوشش فرض ہے مال اور دنیا کی عزت دنیا کی زندگی دنیا ہی تک ہیں دین و ایمان سے ہمیشگی کے گھر میں کام پڑتا ہے ان کی فکر سب سے زیادہ لازم ہے۔

(۲) نماز پنج گانہ کی پابندی نہایت ضروری ہے مردوں کو مسجد و جماعت کا التزام بھی واجب ہے بے نمازی مسلمان گویا تصویر کا آدمی ہے کہ ظاہری صورت انسان کی مگر انسان کا کام کچھ نہیں ہے بے نماز وہی نہیں ہے جو کبھی نہ پڑھے بلکہ جو ایک وقت کی بھی قصداً کھودے بے نماز ہے کسی کی نوکری ملازمت خواہ تجارت وغیرہ کسی حاجت کے سبب نماز قضا کر دینی سخت محرومی پرلے سرے کی نادانی ہے کوئی آقا یہاں تک کہ کافر کا بھی اگر نوکر کوئی ہو اپنے ملازم کو نماز سے باز نہیں رکھ سکتا اور اگر منع کرے تو ایسی نوکری ہی حرم قطعی ہے اور کوئی وسیلہ رزق نماز کھو کر برکت نہیں لا سکتا رزق تو اس کے ہاتھ میں ہے جس نے نماز فرض کی ہے اور اس کے ترک پر سخت غضب فرماتا ہے والعیاذ باللہ تعالی

(۳) جتنی نمازیں قضا ہو گئی ہیں سب کا ایسا حساب لگائیں کہ تخمینے میں باقی نہ رہ جائیں زیادہ ہو جائیں تو حرج نہیں اور وہ سب بقدر طاقت رفتہ رفتہ

نہایت جلد ادا کریں کاہلی نہ کریں کہ موت کا وقت معلوم نہیں اور جب تک فرض ذمہ پر باقی ہوتا ہے کوئی نفل قبول کیا جاتا۔ قضا نمازیں جب متعدد ہو جائیں مثلاً ۱۰۰ بار کی فجر قضا ہے تو ہر بار یوں نیت کریں کہ سب میں پہلی وہ فجر جو مجھ سے قضا ہوئی یعنی جب ایک ادا ہوئی تو باقیوں میں جو سب سے پہلی ہے۔ اسی طرح ظہر وغیرہ ہر نماز میں نیت کریں قضا میں فقط فرض اور وتر یعنی ہر دن اور رات کی ۲۰ رکعت ادا کی جاتی ہیں۔

(۴) جتنے روزے بھی قضا ہوئے ہوں دوسرا رمضان آنے سے پہلے ادا کر لیے جائیں کہ حدیث شریف میں ہے جب تک پچھلے رمضان کے روزے کی قضا نہ کر لی جائے اگلے روزے قبول نہیں ہوتے۔

(۵) جو صاحب مال ہیں زکوۃ بھی دیں جتنے برسوں کی نہ دی ہو فوراً حساب کر کے ادا کریں۔ ہر سال کی زکوۃ سال تمام ہونے سے پہلے دے دیا کریں سال تمام ہونے کے بعد دیر لگانا گناہ ہے لہٰذا شروع سال سے رفتہ رفتہ دیتے رہیں سال تمام پر حساب کریں اگر پوری ادا ہو گئی بہتر ورنہ جتنی باقی ہو فوراً دے دیں اور اگر کچھ زیادہ نکل گیا ہے تو وہ آئندہ سال میں مجرا کر لیں۔ اللہ عزوجل کسی کا نیک کام ضائع نہیں کرتا۔

(۶) صاحب استطاعت پر حج بھی فرض اعظم ہے اللہ عزوجل نے اس کی فرضیت بیان کر کے فرمایا ومن کفر فان اللّٰہ غنی عن العلمین اور جو کفر کرے تو اللہ سارے جہان سے بے پرواہ ہے نبی ﷺ نے تارک حج کو فرمایا ہے کہ چاہے "یہودی ہو کر مرے یا نصرانی ہو کر" والعیاذ باللّٰہ تعالیٰ اندیشوں کے باعث باز رہے۔

(۷) کذب، فحش، چغلی، غیبت، زنا، لواطت، ظلم، خیانت، ریا، تکبر داڑھی منڈانا یا کتروانا، فاسقوں کی وضع پہننا ہر بری خصلت سے بچیں جو ان ساتوں باتوں کا حامل رہے گا اللہ و رسول سے اس کے لئے جنت ہے جل جلالہ و صلی اللہ تعالی علیہ وعلی الہ واصحابہ وسلم آمین بعد نماز پنجگانہ قبل شروع پنج گنج قادری پڑھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ الا لہ الخلق والامر تبارک اللہ رب العلمین گرد من۔ گرد خانہ من وگرد زن و فرزندان من وگرد مال و دوستان من حصار حفاظت تو شور و تو نگہدار باشی یا اللہ بحق سلیمان بن داؤد علیہما السلام و بحق اھیا اشراھیا و بحق علیقا ملیقا تلبقا انت تعلم ما فی القلوب و بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ و بحق یا مومن یا مھیمن صلی اللہ تعالی علیہ والہ وصحبہ وسلم ایک بار پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کر کے تین بار اپنے سیدھے کان کی جانب بہ نیت حصار کلمہ کی انگلی سے حلقہ کھینچا کریں ہر وقت ایسا ہی کریں پھر اس وقت کا عمل پنج گنج شروع کریں اور اگر ہر وقت کی پنج گنج کے عمل کے بعد یا باسط ۷۲ بار اور اضافہ کریں تو اور بہتر ہے اور اگر چاہیں تو وقت فجر یا حی یا قیوم لا الہ الا انت سبحنک انی کنت من الظلمین وقت ظہر یا حی یا قیوم برحمتک استغیث وقت عصر حسبنا اللہ و نعم الوکیل وقت مغرب رب انی مسنی الضمر وانت ارحم الراحمین وقت عشا وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد ہر ایک ایک سو گیارہ بار مع درود شریف اول و آخر گیارہ گیارہ بار نیز

وقت شب درود غوثیہ شریف ۵۰۰ بار اور اضافہ کریں کہ پنج گنج خاص ہو جائے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف یا کم از کم تین تین بار شب کو سوتے وقت بھی یہ حصار پڑھا کریں اور انگشت شہادت پر دم کر کے مکار کے حصار کی نیت سے اپنے ارد گرد ہاتھ لمبا کر کے دونوں ہاتھ دعا کی طرح پھیلائے ہوئے سینہ پر رکھ کر آیت الکرسی شریف ایک بار چاروں قل بالترتیب صرف قل ھو اللہ تین بار باقی ایک ایک بار پڑھا کریں اور ہاتھوں پر دم کر کے اپنے سر سے پاؤں تک آگے پیچھے دہنے بائیں تمام جسم پر ہاتھ پھیر کے دہنی کروٹ پر سویا کریں۔
چھوٹے بچے جو خود نہیں پڑھ سکتے ان کے بڑوں سے کوئی اپنے ہاتھوں پر پڑھ کر دم کر کے ان کے جسم پر ہاتھ پھیرا کرے سورۃ واقعہ اور سورۃ یس اور سورۃ ملک یاد کر لیں یہ تینوں سورتیں بھی بلاناغہ شب کو سوتے وقت پڑھ لیا کریں جب تک کہ حفظ یاد نہ ہوں قرآن عظیم سے دیکھ کر پڑھیں۔ یہ سب پڑھنے کے بعد پھر کوئی بات نہ کی جائے چپ سو رہیں۔ شب میں اگر ضروری بات کرنا ہی ہو تو بات کر لیں پھر سورۃ کافرون ایک بار پڑھ کر چپکے سو جائیں انشاءاللہ تعالیٰ بلیات سے محفوظ رہیں گے دشمن دفع ہوں گے مرادیں حاصل ہوں گی۔ رزق حاصل وسیع ہو گا فاقہ کی مصیبت سے محفوظ رہیں گے اور خدا نصیب فرمائے دولت بیدار دیدار فیض آثار سرکار ہرکار حضور سید ابرار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے انشاءاللہ مستفیض ہونے کی قوی امید رکھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ خاتمہ ایمان پر ہو گا۔ عذاب سے بچے رہیں گے مگر صحیح پڑھنا شرط ہے قرآن عظیم جو صحیح نہ پڑھتا ہو اس پر فرض ہے کہ جلد پڑھنا سیکھے ہر حرف کو اس کے صحیح مخرج سے نکالے۔

## ذکر نفی و اثبات

لا الہ الا اللہ ۲۰۰ بار اللہ اللہ ۶۰۰ بار الا اللہ ۴۰۰ اول و آخر درود شریف تین تین بار

## ترکیب ذکر جہر

ذکر جہر سے پہلے دس بار درود شریف ۱۰ بار استغفار تین بار آیت فاذکرونی اذکرکم واشکرولی ولا تکفرون پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے پھر ذکر جہر شروع کرے لا الہ الا اللہ اللہ ۲۰۰ بار الا اللہ ۴۰۰ بار اللّٰہ اللّٰہ ۶۰۰ بار یہ ذکر دروازہ تسبیح ہے اس کے بعد حق حق سو بار یا کم و بیش بطور سہ ضربی یا چہار ضربی۔

## یاد دہانی

یا دوارخ لج وقت زاون تو
ہمہ خنداں بدند تو گریاں
آں چناں زی کہ وقت مرون تو
ہمہ گریاں شوند تو خنداں

اے عزیز! یاد رکھ کہ تیری پیدائش کے وقت سب خنداں تھے مگر تو گریاں تھا ایسا جینا جی کہ تیری موت کے وقت سب گریاں ہوں اور تو خنداں۔ تو اگر اخلاص سے یاد الٰہی میں تضرع زاری کرتا رہے۔ ہجر حبیب و فراق محبوب میں دل بریاں سینہ بریاں گریہ کناں رہے تو ضرور ضرور وقت انتقال وصال محبوب پا کر شاد و فرحاں اور تیرے فراق پر مخلوق نالاں و پریشاں ہو گی۔

اے عزیز! اپنے یہ عہد یاد رکھ جو تو نے خدا سے اس کے اس ناچیز گنہگار

بندے کے ہاتھ میں ہاتھ دے کر کیے ہیں اور اس فقیر بے توقیر کے لئے بھی دعا کر کہ جیسی چاہے ویسی پابندی احکام خداوندی میں جیوں' تادم واپسیں ایسی پابندی کرتا رہوں آمین۔

اے عزیز! تو نے عہد کیا ہے کہ تو مذہب مذہب اہل سنت پر قائم رہے گا ہر مذہب کی صحبت سے بچتا رہے گا اس پر سختی سے قائم لا تموتن الا وانتم مسلمون یاد رکھنا۔

اے عزیز یاد رکھ تو نے عہد کیا ہے کہ تو نماز روزے ہر فرض اور واجب کو بھی ان کے وقتوں پر ادا کرتا رہے گا اور گناہوں سے بچتا رہے گا خدا لرے تو اپنے عہد پر قائم رہے عہد توڑنا حرام ہے اور سخت عیب اور نہایت برا کام ہے وفائے عہد لازم ہے اگرچہ کسی ادنیٰ سے ادنیٰ مخلوق سے کیا ہو۔ یہ عہد تو تو نے خالق جل و علی سے کئے ہیں۔

اے عزیز! موت کو یاد رکھ! اگر موت کو یاد رکھے گا۔ تو انشا اللہ تعالیٰ ورطہ ہلاک سے بچا رہے گا دین و ایمان سلامت لے جائے گا اور اتباع شریعت کرتا رہے گا ر گناہوں سے بچتا رہے گا۔

اے عزیز! آج جاگ لے کہ موت کے بعد سکھ' چین اطمینان و آرام کی نیند سوتا رہے گا۔ فرشتہ تجھ سے کہے گا۔ نم کنومنہ العروس سن سن سن۔

جاگنا ہے خاک لے افلاک کے سایہ تلے
حشر تک سوتا رہے گا خاک کے سایہ تلے

اے عزیز! دنیا پر مت ریجھ! دنیا پر والا و شیدا ہونا ہی خدا سے غافل ہونا ہے دنیا خدا سے غفلت ہی کا نام ہے۔

چسیت دنیا از خدا غافل بدن
تے قماش و نقرہ و فرزند وزن

## پردہ کی اہمیت

عورتیں پردہ کو فرض جانیں ہر نامحرم سے پردہ فرض ہے نہ بے پردہ پھریں نہ بے پردہ گھر میں رہیں باریک کپڑے جن سے بال یا بدن چمکے پہن کر یا پہنچوں سے اوپر کا حصہ پاؤں کے ٹخنے کے اوپر پنڈلی کا حصہ اور گلا سینہ کھول کر یا باریک کپڑوں سے نمایاں ہونے کی حالت میں محض غیر نہیں' جیٹھ دیور بہنوئی ہی نہیں اپنے چچا زاد' خالہ زاد' پھوپھی زاد' ماموں زاد بھائی کے سامنے ہونا بھی حرام ہے' حرام ہے' بدانجام ہے مردوں پر فرض ہے کہ وہ اپنی بیٹیوں' بیبیوں' بہنوں و غیرہا محارم کو بے پردگی سے بچائیں۔ پردے کی تاکید کریں اور عدم تعمیل پر جنہیں سزا دے سکتے ہیں سزا دیں جو مرد اپنے محارم کی بے پردگی کی پرواہ نہ کرے گا غیر محرموں کے سامنے پھرائے گا۔ خصوصا اس طرح کہ بے پردگی کے ساتھ بے ستری بھی بعض اعضا کی ہو دیوث ٹھہرے گا۔ والعیاذ باللہ تعالی

## یاراں بکوشید

کیے جاؤ کوشش مرے دوستو
نہ کوشش سے اک آن کو تم تھکو
خدا کی طلب میں سعی کرتے رہو
جتنی ہو سکے مجاہدے کرو

یقین کامرانی و کامیابی رکھو قال تعالی والذین جاھدوا فینا لنھدینھم

سبلنا جو ہماری طلب میں کوشش کرتے ہیں ضرور ہم انھیں راہیں دکھاتے، مقصود سے واصل فرماتے ہیں مولی تعالی تمھارے لیے فتح ہر باب خیر بالخیر فرمائے۔

اس کی راہ میں قدم رکھتے ہی اللہ کریم کے ذمہ کرم پر تمھارے لیے اجر ہو گا۔ ومن یخرج من بیتہ مہاجرا الی اللہ و رسولہ ثم یدرکہ الموت فقد وقع اجرہ علی اللہ حضور پرنور علیہ الصلوۃ والسلام فرماتے ہیں من طلب شیا وجد وجد جو کسی شے کا طالب ہو گا اور کوشش کرے گا پالے گا۔ حدیث ہی کا ارشاد ہے " من طلب اللہ وجدہ " ہاں ہاں بڑھو چلو۔ برابر بڑھے چلو۔ محبت و اخلاص شرط ہے پیر کی محبت رسول کی محبت ہے رسول کی محبت خدا کی محبت ہے جتنی محبت زیادہ ہو گی اور جتنی عقیدت پختہ اتنا ہی فائدہ زیادہ سے زیادہ ہو گا۔ اگرچہ پیر از آحلوناس ہووہ کمال نہ ہو مگر پیر صحیح ہو کہ شرائط پیری کا جامع ہو سلسلہ متصل ہو گا۔ تو سرکار فیض سے ضرور فیض ملے گا۔ اے فرزند توحید! ہرام میں توحید کو نگاہ رکھ

خدا یکے و محمد یکے و پیر یکے

تیرا قبلہ توجہ ایک ہونا ایک ہی رہنا لازم پریشان نظر۔ پریشان خاطر۔ دھوبی کا کتا گھر کا نہ گھاٹ کا نہ بن محو رضائے حق ہو جا۔ دین و دنیا کے ہر کام اخلاص کے ساتھ اسی کے لئے کر۔ شریعت کی پیروی کر۔ جادہ شریعت کی پیروی کر۔ جادہ شریعت سے ایک دم کو قدم باہر نہ دھرنا کھانا، پینا، اٹھنا، لیٹنا، سونا، جانا، آنا، کہنا، سننا، لینا، دینا، کمانا، صرف کرنا ہر امر اسی کے لیے کر۔ اسی کی رضا ہو مد نظر۔

اے رضوی! فنافی الرضا ہو کر سراپا رضائے احمدی، رضائے الٰہی ہو جا۔

تیرا مقصود بس تیرا معبود ہو' اس کی رضا ہی تیرا مطلوب ہو۔

فراق و وصل چہ خواہی رضائے دوست طلب
کہ حیف باشد از و غیر او تمنائے

ریا سے بچنے کی کوشش کرتے رہنا۔ ہر کام اخلاص سے خدا کی رضا کے لئے اتباع شریعت کرنا یہ بڑی سعادت' عظیم مجاہدہ و ریاضت ہے ہمارے بعض مشائخ کا ارشاد ہے لوگ ریاضتوں کی ہوس کرتے ہیں کوئی ریاضت و مجاہدہ ارکان و آداب نماز کی رعایت کرنے کے برابر نہیں خصوصاً پانچوں وقت مسجد میں نماز باجماعت ادا کرنا۔

## ختم قرآن کریم

اولیائے کاملین کا ارشاد ہے کہ بے شبہ تلاوت قرآن برائے قضا حوائج مجرب ہے جتنا بھی روز ہو سکے ادب کے ساتھ پڑھتا رہے اگر وہ اس طرح پڑھے بہت بہتر جلد انشا اللہ تعالیٰ کامیاب ہو روز جمعہ سے شروع کرو اور پنجشبہ کو کرو روز جمعہ از فاتحہ تا آخر سورۃ مائدہ روز شنبہ از انعام تا آخر سورۃ توبہ روز یکشنبہ از سورۃ یونس تا آخر سورۃ مریم بروز دوشنبہ از طٰہٰ تا آخر سورۃ قصص روز سہ شنبہ از عنکبوت تا آخر ص روز چہار شنبہ از زمر تا آخر سورۃ رحمٰن روز پنجشنبہ از واقعہ تا آخر قرآن خلوت میں پڑھیں۔ بیچ میں بات نہ کریں۔ ہر مہم کے حصول کے لئے علی الاتصال ۱۲ ختم کو اکسیر اعظم یقین کریں

## فضیلت درود پاک

درود شریف کے فضائل و برکات بے شمار احادیث میں مذکور ہیں یہاں

صرف ایک حدیث درج کی جاتی ہے جس سے اندازہ ہو گا کہ حضور نبی کریم ﷺ کے دربار گہربار میں ہدیہ درود پیش کرنا کس قدر فوائد دینی و آخروی کو متضمن ہے

حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے نبی کریم ﷺ سے عرض کیا کہ حضور میں آپ پر بکثرت درود بھیجنا چاہتا ہوں پس اس کے لئے کتنا وقت مقرر کروں۔ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جتنا چاہو۔ ہاں اگر زیادہ کرو تمھارے لیے بہتر ہے میں نے عرض کیا کہ آدھا وقت فرمایا کہ تمھاری خوشی ہاں اگر زیادہ کرو تو تمھارے لئے بہتر ہے میں نے عرض کیا کہ دو تہائی وقت فرمایا تمھیں اختیار ہے۔

ہاں اگر زیادہ کرو تو تمھارے لیے بہتر ہے میں نے عرض کیا کہ حضور تمام وقت تو حضور رحمت عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اگر ایسا کرو تو تمھارے تمام مقاصد (دینی و دنیوی) پورے ہوں گے اور تمام گناہ (ظاہری و باطنی) میٹ دیئے جائیں گے (ترمذی)

نوٹ:۔ طالبین کو اختیار ہے کہ وہ مذکورہ اوراد و وظائف مقررہ وقت پر پڑھا کریں یا صرف درود شریف کلمہ طیبہ تلاوت قرآن و تصور شیخ میں مشغول رہیں۔ انشا اللہ تعالی عظیم فوائد ظاہر ہوں گے۔

## تصور شیخ

خلوت میں آوازوں سے دور ہو بمکان شیخ اور وصال ہو گیا ہو تو جس طرف مزار شیخ ہو متوجہ ہو کر بیٹھے محض خاموش باادب بکمال خشوع اور صورت شیخ کا تصور کرے اور اپنے آپ کو ان کے حضور جانے اور دل میں یہ خیال لائے کہ سرکار رسالت علیہ افضل الصلوۃ والسلام سے انوار فیوض شیخ کے قلب

پر فائض ہو رہے ہیں۔ اور میرا قلب قلب شیخ کے نیچے بحالت دریوزہ گری لگا ہوا ہے اس میں سے انوار و فیوض ابل ابل کر میرے سامنے میں آ رہے ہیں۔ اس تصور کو یہاں تک بڑھایئے یہاں تک کہ جم جائے اور تکلیف کی حاجت نہ رہے اس کی انتہا پر صورت شیخ خود متمثل ہو کر مرید کے ساتھ رہے گی اور ہر کام میں مدد کرے گی اور اس راہ میں جو مشکل اسے پیش آئے گی اس کا حل بتائے گی۔

فقیر مصطفیٰ رضا عفی عنہ

## ہر نماز کے بعد یہ مناجات پڑھیں

یا الٰہی ہر جگہ تیری عطا کا ساتھ ہو
جب پڑے مشکل شہ مشکل کشا کا ساتھ ہو

یا الٰہی بھول جاؤں نزع کی تکلیف کو
شادی دیدار حسن مصطفیٰ کا ساتھ ہو

یا الٰہی گور تیرہ کی جب آئے سخت رات
ان کے پیارے منھ کی صبح جاں فزا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب پڑے محشر میں شور دار و گیر
امن دینے والے پیارے پیشوا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب زبانیں باہر آئیں پیاس سے
صاحب کوثر شہ جو دو عطا کا ساتھ ہو

یا الٰہی سرد مہری پر جب ہو خورشید حشر
سید بے سایہ کے ظل لوا کا ساتھ ہو

یا الٰہی گرمی محشر سے جب بھڑکیں بدن
دامن محبوب کی ٹھنڈی ہوا کا ساتھ ہو

یا الٰہی نامہ اعمال جب کھلنے لگیں
عیب پوش خلق ستار خطا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب بہیں آنکھیں حساب جرم میں
ان تبسم ریز ہونٹوں کی دعا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب حساب خندہ بیجا رلائے
چشم گریان شفیع مرتجی کا ساتھ ہو

یا الٰہی رنگ لائیں جب مری بیباکیاں
ان کی نیچی نیچی نظروں کی حیا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب چلوں تاریک راہ پل صراط
آفتاب ہاشمی نور الہدیٰ کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب سر شمشیر پر چلنا پڑے!
"رب سلم" کہنے والے غم زدا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جو دعائیں نیک ہم تجھ سے کریں
قدسیوں کے لب سے آمین ربنا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب رضا خواب گراں سے سر اٹھائے
دولت بیدار عشق مصطفیٰ کا ساتھ ہو

مولیٰ تعالیٰ ہم تمام مسلمانوں کو حضور سیدنا اعلیحضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے آمین۔

وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ سیدنا و مولانا محمد و علی آلہ

یوم الدین و اولیاء طریقتہ و علما ملتہ و شہدا محبتہ اجمعین الی یوم الدین

ابو الفخر محمد صابر قادری نسیم بستوی

ادارہ نوریہ ۸۸/۴۶۱ ہاؤس باغ کان پور یوپی

# اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کی یادگاریں

فنا کے بعد بھی زندہ ہے شان رہبری تیری
خدا کی رحمتیں ہوں اے امیر کارواں تجھ پر

امام اہل سنت' مجدد دین و ملت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ العزیز و نور اللہ تعالیٰ مرقدہ کی زندہ و تابندہ یادگاروں میں بہت سی چیزیں ہیں جن کو دیکھ کر یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں کہ آپ کو مذہب اہل سنت و جماعت نبی کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم صحابہ کرام ائمہ عظام اور بزرگان دین علیہم الرحمتہ والرضوان سے بے پناہ عشق تھا اور ان کا آپ کا قلب و نظر میں انتہا درجہ کا ادب و احترام تھا۔ سرزمین بریلی شریف کا محلہ سوداگران آپ کے مبارک آستانہ اور آپ کی یادگاروں کے سبب آج بھی اہل سنت و جماعت کا مرکز عقیدت ہے۔

آپ کی یادگاریں پوری دنیائے سنیت (ملک و بیرون ملک) مختلف شکل و صورت میں قائم ہیں۔ دن بدن قائم ہو رہی ہیں اور انشا اللہ عزیز قیامت تک اس کا سلسلہ قائم و ساری رہے گا۔ ماریشس (افریقہ) میں سنی رضوی اکیڈمی کی پر شکوہ عمارت اور انگلینڈ (لندن) میں رضا مسجد کی تعمیر اعلیٰ حضرت ہی کی دلی عقیدت اور گہرے روحانی تعلق کا ثمرہ ہے اس کے علاوہ کراچی' لاہور وغیرہ میں

بہت سے مذہبی رسالے اور علمی ادارے آپ کے موقف و مسلک جاری ہو کر آپ کی یاد تازہ کر رہے ہیں اپنے ملک میں قریب قریب تمام اسلامی مدارس اور نشریاتی ادارے مسلک اعلیٰ حضرت کی روشنی ہی میں سرگرم عمل ہیں۔ امام احمد رضا علیہ الرحمتہ نے (معاذ اللہ) کوئی نیا مذہب و مسلک نہیں ایجاد کیا ہے بلکہ کتاب و سنت، صحابہ کے اقوال افعال، ائمہ و محدثین اور علما و مشائخ کی تصریحات و توضیحات کا ماحصل اپنے انداز اور اپنی زبان سے بیان فرما دیا ہے آپ کی تصنیف کردہ کم و بیش ایک ہزار کتابوں میں اس کا خلاصہ زمانہ کے لحاظ سے عام فہم اور آسان الفاظ و عبارات میں موجود ہے۔

بریلی شریف میں اعلیٰ حضرت کا قائم کردہ مدرسہ جامعہ منظر اسلام ہے جو اس وقت صاحبزادہ حضرت علامہ ریحان رضا خاں صاحب، عرف رحمانی میاں کی نگرانی و سرپرستی میں چل رہا ہے تعلیم و تربیت کے علاوہ اس ادارہ کا شعبہ نشر و اشاعت بھی بہت ہی فعال و متحرک ہے رضا برقی پریس بھی قائم ہے مکتبہ اعلیٰ حضرت میں اعلیٰ حضرت اور دیگر علما اہل سنت کی تصنیفات کی نشر و اشاعت ہوتی ہے اور کم و بیش بارہ سال سے ماہنامہ "اعلیٰ حضرت" نکل رہا ہے جو ملک و بیرون ملک کے گوشہ گوشہ میں پہنچ کر حق و صداقت کی آواز بلند کر رہا ہے۔

جامعہ مظہر اسلام (جو بریلی شریف کے محلہ بہاری پور کی مشہور و تاریخی مسجد میں ایک عرصہ سے قائم ہے اور جس میں ملک کے بڑے بڑے جلیل القدر اور علم و فضل کے تاجداروں نے تعلیمی و تربیتی خدمتیں انجام دی ہیں) بھی اعلیٰ حضرت کی ایک روح پرور سکوں بخش یادگار ہے یہ شہزاور اعلیٰ حضرت مخدوم اہل سنت حضور مفتی اعظم ہند و امت برکاتہم القدسیہ کی سرپرستی میں قائم ہے اور دور

دور سے آنے والے تشنگان علوم و معارف کو سیراب کر رہا ہے۔

یہاں خصوصیت کے ساتھ یہ بات بھی قابل ذکر و لائق توجہ ہے کہ بریلی شریف کی مرکزیت مذکورہ بالا اداروں کی وجہ سے نہیں بلکہ امام احمد رضا اعلیٰحضرت قدس سرہ کے ان بے مثال دینی و ملی کارناموں کی وجہ سے ہیں جن کے لئے آپ نے اپنی حیات کا ایک ایک لمحہ اور زندگی کا عظیم سے عظیم سرمایہ لگا دیا۔

علم شریعت و عرفان شریعت کا ممتاز تاج مجدد مشرف امام احمد رضا ہی کے سر پر جگمگایا اور ہمیشہ اسی طرح زندہ و تابندہ رہے گا۔ فخر و سعادت کی اس اعلیٰ منزل پر کون ہے جو سر اٹھا سکے اس لحاظ سے کس ادارہ کی جرات ہے جو دارالعلوم منظر السلام اور مظہر السلام کا مقابلہ کر سکے۔ بریلی شریف میں اگر تعلیم و تربیت اور نشر و اشاعت کے یہ ادارے نہ بھی ہوتے تب بھی اعلیٰ حضرت کی عظیم و بزرگ ترین ذات و شخصیت کے ربط و تعلق سے اس شہر کا ذرہ ذرہ عقیدت گاہ و مرکز امید ہوتا

ہماری خوش قسمتی سے اعلیٰ حضرت علیہ الرحمتہ کی سب سے بڑی یادگار اور آپ کے مسلک و کردار کی مکمل مظہر و آئینہ دار مخدوم اہل سنت تاجدار دین و ملت حضرت علامہ الحاج الشاہ محمد مصطفیٰ رضا خاں صاحب قادری رضوی برکاتی نوری مدظلہ العالی کی مقدس و متبرک ذات گرامی ہی آپ حضور مفتی اعظم ہند کے اعلیٰ و ممتاز لقب سے پوری دنیائے اسلام و سنیت میں بہت بڑی شاندار شہرت و مقبولیت کے حامل ہیں آپ کے حلقہ ارادات میں ملکی و غیر ملکی لاکھوں مسلمان شامل ہیں۔ اور ان کو اس پر فخر ہے کہ حضور مفتی اعظم ہند جیسے عارف باللہ، عاشق رسول اور ولی کامل بزرگ ان کے پیر و مرشد ہیں دربار اعلیٰ حضرت

میں آپ کو امتیازی مقام حاصل ہے۔ شریعت و طریقت دونوں میں آپ مسلمانوں کے مسلم پیشوا و قائد ہیں کم و بیش ایک سو سال کی عمر ہونے کے باوجود آپ محض اسلام اور مسلمانوں کی خدمت کے جذبہ میں پورے سال ہندوستان کے شہروں قصبوں اور دیہاتوں کا نہایت تکلیف دہ اور صبر آزما سفر فرماتے رہتے ہیں۔

ایں سعادت بزور بازو نیست
تانہ بخشد خدائے بخشندہ

بلاشبہ آپ خدا رسیدہ بزرگ ہیں اور اصلاح و ہدایت میں مظہر اعلیٰ حضرت اور نائب غوث الوری ہیں مولائے قدیر آپ کی حیات طیبہ میں برکت عطا فرمائے اور قوم و ملت کی رہنمائی و قیادت کے لئے عرصہ دراز تک صحت و سلامتی کے ساتھ قائم و دائم رکھے آمین ثم آمین بحرمۃ حبیبک سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم

(نسیم بستوی)

# دُعا و اِلتجا

## ببارگاہِ کبریا جل وعلا

یا رب! مجھے نبی کی محبت نصیب ہو — یہ لازوال ہے یہی دولت نصیب ہو
شام و سحر خیالِ شہِ دوسرا رہے — طیبہ کے بام و در کی زیارت نصیب ہو
قول و عمل میں بھر دے صداقت کی روشنی — ایماں کا جوش جذبۂ ملت نصیب ہو
تجھ کو جو ہے پسند وہ سیرت نصیب ہو — جن میں تری رضا ہے وہ عادت نصیب ہو
محبوبِ دو جہاں جو شریعت کی جان ہیں — مرنے کے وقت اُن کی زیارت نصیب ہو
محشر کے روز بہرِ شہیدانِ کربلا — پیارے نبی کا دامنِ رحمت نصیب ہو
مجھ کو نہیں ہے دولتِ دُنیا کی آرزو — مومن کے واسطے ہے جو عزت نصیب ہو
تیرے رسولِ پاک کے صدقے میں اے خدا — گلزارِ خلد، گلشنِ جنت نصیب ہو
صدیقِ باصفا کی صداقت ملے مجھے — فاروقِ باوفا کی عدالت نصیب ہو
عثماں کی طرح تُو بنا دے سخی مجھے — شیرِ خدا علی کی شجاعت نصیب ہو
تبلیغِ دینِ خدمتِ اسلام کے لیے — رگ رگ میں زندگی کی حرارت نصیب ہو
اعدائے مصطفیٰ کے نہ جاؤں کبھی قریب — اربابِ دینِ حق کی طریقت نصیب ہو
کچھ بھی نہیں ہے ظاہری آنکھوں کی روشنی — باطن کا حسن چشمِ بصیرت نصیب ہو
جو بھی قدم اُٹھے وہ تری راہ میں اُٹھے — جذباتِ احترامِ شریعت نصیب ہو
دل کو نماز و ذکر و عبادت کا شوق دے — قرآن کی پُرخلوص تلاوت نصیب ہو

۱۰/=

علم و کمال ضبط و تحمل کے ساتھ ساتھ
فکر و شعور و دانش و حکمت نصیب ہو

کرتے ہیں جو اہانت و تنقیصِ مصطفیٰ
دُنیا میں اُن کو قعرِ مذلت نصیب ہو

دشت و جبل میں گونجے حیات آفریں پیام
ٹوٹے دلوں کو امن و مسرت نصیب ہو

اے کاش میرے دیدۂ پُر شوق کو نسیم
دربارِ مصطفیٰ کی زیارت نصیب ہو

○

اسلامی تصویر کے دو رُخ

# تمھارے اسلاف اور تم

شاعرِ اسلام
مولانا نسیم القادری البستوی

ناشر
رضا اکیڈمی رجسٹرڈ لاہور، پاکستان

اللہ کی سر تا بقدم شان ہیں یہ
اِن سا نہیں انسان وُہ انسان ہیں یہ
قُرآن تو ایمان بتاتا ہے اِنہیں
ایمان یہ کہتا ہے مِری جان ہیں یہ

(امام احمد رضا بریلوی)